"بین الاقوامی شہرت یافتہ" "سب سے زیادہ پڑھی جانے والی وہ "سنّتوں بھری کتاب"

جسے پڑھ/سن کر اب تک لاکھوں مرد و زن راہِ راست پر گامزن ہو چکے ہیں، دنیا بھر میں کھپت پوری کرنے کیلئے تقریباً سارا ہی سال اس کی چھپائی جاری رہتی ہے۔

تخریج شدہ

# فیضانِ سنّت

(جلد اوّل)




شیخِ طریقت، امیرِ اَہلسنّت، بانیِ دعوتِ اسلامی، حضرت علامہ مولانا ابو بلال

محمد الیاس عطّار قادِری رَضَوی دامت برکاتہم العالیہ


اس کتاب میں جگہ بہ جگہ دعوتِ اسلامی کی بہاریں خوشبوئیں لٹا رہی ہیں


مکتبۃ المدینہ

(دعوتِ اسلامی)

SC1286

# فیضانِ سنّت

(جلد اوّل)

اس جلد میں یہ 4 اَبواب شامل ہیں












اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ؕ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ


| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | **فیضانِ سنّت** |
| مؤلف | : | **محمد الیاس عطار قادری رضوی** |
| پہلی بار | : رمضان المبارک ١٤٢٧ھ، اکتوبر 2006ء | تعداد: 26000 (چھبیس ہزار) |
| دوسری بار | : ذوالحجہ ١٤٢٧ھ، دسمبر 2006ء | تعداد: 17000 (سترہ ہزار) |
| تیسری بار | : شعبان المعظم ١٤٢٧ھ، ستمبر 2007ء | تعداد: 26000 (چھبیس ہزار) |
| تاریخ اشاعت | : ١٤٣٠ھ، 2009ء | تعداد: 20000 (بیس ہزار) |
| تاریخ اشاعت | : ١٤٣١ھ، 2010ء | تعداد: 36000 (چھتیس ہزار) |
| تاریخ اشاعت | : ١٤٣٢ھ، 2011ء | تعداد: 41000 (اکتالیس ہزار) |
| تاریخ اشاعت | : ١٤٣٣ھ، 2012ء | تعداد: 27000 (ستائیس ہزار) |
| تاریخ اشاعت | : ١٤٣٤ھ، 2013ء | تعداد: 15000 (پندرہ ہزار) |
| تاریخ اشاعت | : ذوالقعدہ ١٤٣٤ھ، ستمبر 2013ء | تعداد: 15000 (پندرہ ہزار) |
| ناشر | : | مکتبۃ المدینہ باب المدینہ کراچی |


اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ؕ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ

## کتاب پڑھنے کی دعا

دینی کتاب یا اسلامی سبق پڑھنے سے پہلے ذیل میں دی ہوئی دعا پڑھ لیجئے ان شاء اللہ عزوجل جو کچھ پڑھیں گے یاد رہے گا۔ دعا یہ ہے:

**اَللّٰهُمَّ افْتَحْ عَلَيْنَا حِكْمَتَكَ وَانْشُرْ عَلَيْنَا رَحْمَتَكَ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَام**

**ترجمہ**: اے اللہ عزوجل ہم پر علم و حکمت کے دروازے کھول دے اور ہم پر اپنی رحمت نازل فرما! اے عظمت اور بزرگی والے!

(مستطرف ج ١ ص ٤٠ دار الفکر بیروت)

(اول آخر ایک بار دُرود شریف پڑھ لیجئے)

**مدنی التجاء: کسی اور کو یہ کتاب چھاپنے کی اجازت نہیں ہے۔**

# اجمالی فہرست




تفصیلی فہرست اور ماخذ و مراجع آخری صفحات پر ہیں

# مُناجات



دردِ دل کر مجھے عطا یارب عزوجل — دے مرے درد کی دوا یارب عزوجل

لاج رکھ لے گناہ گاروں کی — نام رحمٰن عزوجل ہے ترا یارب عزوجل

عیب میرے نہ کھول محشر میں — نام ستّار عزوجل ہے ترا یارب عزوجل

بے سبب بخش دے نہ پوچھ عمل — نام غفّار عزوجل ہے ترا یارب عزوجل

خاک کر اپنے آستانے کی — یوں ہمیں خاک میں ملا یارب عزوجل

سَبَقَتْ رَحْمَتِی عَلٰی غَضَبِی — تُو نے جب سے سنادیا یارب عزوجل

آسرا ہم گناہ گاروں کا — اور مضبوط ہوگیا یارب عزوجل

ہے اَنَا عِنْدَ ظَنِّ عَبْدِی بِی — میرے ہر درد کی دوا یارب عزوجل

تُو نے میرے ذلیل ہاتھوں میں — دامنِ مصطفٰے صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم دیا یارب عزوجل

ظن نہیں بلکہ ہے یقین مجھے — وہ بھی تیرا دیا ہوا یارب عزوجل

ہوگا دنیا میں قبر و محشر میں — مجھ سے اچھا معاملہ یارب عزوجل

اس نکمّے سے کام لے ایسے — یہ نکمّا ہو کام کا یارب عزوجل

ہر بھلے کی بھلائی کا صدقہ — اس بُرے کو بھی کر بھلا یارب عزوجل

بونے والے جو بوئیں وہ کاٹیں — یہ ہُوا تو میں مر رہا یارب عزوجل

تو حسن رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو اٹھا حسن کرکے — ہو مع الخیر خاتمہ یارب عزوجل (ذوقِ نعت)

# نعتِ پاک

شورِ مہِ نو سن کر تجھ تک میں دواں آیا
ساقی میں ترے صدقے مے دے رمضاں آیا

جنت کو حرم سمجھا آتے تو یہاں آیا
اب تک کے ہر اِک کا منہ کہتا ہوں کہاں آیا

طیبہ کے سوا سب باغ پامالِ فنا ہوں گے
دیکھو گے چمن والو! جب عہدِ خزاں آیا

سَر اور وہ سنگِ در آنکھ اور وہ بزمِ نور
ظالم کو وطن کا دھیان آیا تو کہاں آیا

کچھ نعت کے طبقے کا عالَم ہی نرالا ہے
سکتہ میں پڑی ہے عقل چکر میں گماں آیا

جلتی تھی زمیں کیسی تھی دھوپ کڑی کیسی
لو وہ قدِ بے سایہ اب سایہ کناں آیا

طیبہ سے ہم آتے ہیں کہیے تو جناں والو!
کیا دیکھ کے جیتا ہے جو واں سے یہاں آیا

نامے سے رضا کے اب مٹ جاؤ بُرے کامو
دیکھو مِرے پلّے پر وہ اچھے میاں[1] آیا

---

[1] قطب العارفین شمس الدین ابو الفضل حضرت سید شاہ آل احمد اچھے میاں قادری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ حضور اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے دادا پیر تھے۔ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی اپنے بزرگوں سے حسنِ عقیدت مرحبا!

# مفتیانِ کرام

# کی

# تقاریظِ جلیلہ

# تقریظ جلیل

محسنِ دعوتِ اسلامی، عالمِ باعمل، حضرت علامہ مولینا محمد اسماعیل قادری رضوی نوری مدظلہُ العالی

(شیخ الحدیث ورئیس دارالافتاء دارالعلوم امجدیہ باب المدینہ کراچی)

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ وَ الصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الۡمُرۡسَلِیۡنَ اَمَّا بَعۡدُ

امیرِ اہلسنت بانیٔ دعوتِ اسلامی علامہ مولانا محمد الیاس عطّار قادری صاحب مدظلہ العالی کی کتاب مُستطاب فیضانِ سنت جلد اوّل (مطبوعہ ۱۴۲۷ھ) ملاحظہ کرنے کا شرف حاصل ہوا جو کہ چار ابواب پر مشتمل ہے۔ موصوف کی دینی خدمات کا ایک زمانہ معترف ہے، آپ کی سعیِ پیہم سے لاکھوں بے عمل مسلمان خصوصاً نوجوان نہ صرف خود نیکی کی راہ پر گامزن ہو گئے بلکہ مبلغ بن کر دوسروں کو راہِ سنت کی طرف مائل کرنے لگے۔ یہی وجہ ہے کہ آج ملک اور بیرونِ ملک دعوتِ اسلامی کے مدنی قافلے سفر کرتے دکھائی دیتے ہیں۔ میری آخری معلومات کے مطابق اس وقت تقریباً 60 ممالک میں دعوتِ اسلامی کا پیغام پہنچ چکا ہے۔

حضرت نے اس کتاب میں وہ بیش قیمت مواد جمع کیا ہے جو سینکڑوں کتابوں کے مطالعے کے بعد ہی حاصل ہو سکتا ہے، یہ کتاب بیک وقت مسائلِ شرعیہ کی نشاندہی کے ساتھ ساتھ تصوّف و حکمت کے لئے بھی مفید ہے۔ اللّٰھم زد فزد۔ درجنوں موضوعات پر پیش کردہ آیاتِ قرآنی، احادیثِ نبوی و اقوالِ اکابرین کے ساتھ ساتھ دلچسپ حکایات نے اس کتاب کے حُسن میں مزید اضافہ کر دیا ہے۔ احادیث و روایات اور فقہی مسائل کے حوالہ جات کی تخریج نے اس کتاب کو علماء کے لئے بھی مفید تر بنا دیا ہے۔ اس بات سے بیحد خوشی ہوئی کہ حضرت نے متعدد مقامات پر اکابرین اہلِ سنت رحمہم اللہ کا ذکرِ خیر بھی کیا ہے، جس سے ان کی اپنے علماء و اکابرین سے والہانہ محبت ظاہر ہوتی ہے۔ اس ذکرِ خیر کا ایک فائدہ یہ بھی ہے کہ ہماری آنے والی نسلیں اپنے اسلاف سے متعارف ہوتی رہیں گی۔ اللہ تعالیٰ اس کتاب کو اپنی بارگاہ میں قبولیت سے سرفراز فرمائے اور ہر مسلمان کو اس کا مطالعہ کرنے اور حتی الوسع اس سے درس دینے کی توفیق دے۔

امین بجاہِ النّبی الامین ﷺ

محمد اسماعیل خادم الحدیث

دارالعلوم امجدیہ

۱۷ محرم الحرام ۱۴۲۸

6-2-2007

# تقریظ جلیل

شرفِ ملت، استاذ العلماء حضرت علامہ مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری اطال اللّٰہ عمرہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم ط نحمدهٗ و نصلی علٰی رسولہ الکریم۔ حدیث شریف میں ہے: "مَنْ اَحْيَا سُنَّتِيْ بَعْدَمَا اُمِيْتَتْ فَلَهٗ اَجْرُ مِائَةِ شَهِيْدٍ" جس شخص نے ہماری ایسی سنّت کو رائج کیا جسے ترک کردیا گیا ہو اس کے لئے سو شہیدوں کا ثواب ہے۔ اس حدیثِ مبارک کی روشنی میں اندازہ کیجئے کہ امیرِ دعوتِ اسلامی حضرت مولانا علامہ محمد الیاس عطّار قادری رضوی دامت برکاتہم العالیہ اور دعوتِ اسلامی کے مبلغین کو کتنے شہیدوں کا ثواب ملے گا جن کی مساعی جمیلہ سے لاکھوں افراد نہ صرف نمازی بن گئے ہیں بلکہ سرکار دوعالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلّم کی سنّتوں پر عمل پیرا ہو گئے ہیں۔

اس کامیابی میں جہاں حضرت امیرِ دعوتِ اسلامی مدظلہ العالی کی شب وروز کوششوں اور ان کے بیانات کا دخل ہے وہاں **فیضانِ سنّت** کا بھی بڑا عمل دخل ہے، **فیضانِ سنّت** فقیر کے اندازے کے مطابق پاکستان میں سب سے زیادہ شائع ہونے والی کتاب ہے۔ اس کی زبان عام فہم اور انداز ناصحانہ اور مُبلّغانہ ہے۔ اس وقت میرے سامنے ۱۴۲۷ھ کے چھپے ہوئے ایڈیشن کی پہلی جلد ہے۔ یہ جلد چار ابواب پر مشتمل ہے:

(۱) فیضانِ بسم اللہ (۲) آدابِ طعام (۳) پیٹ کا قفلِ مدینہ (۴) فیضانِ رمضان

اس ایڈیشن میں قابلِ قدر کام یہ ہوا کہ حوالوں کی تخریج کی گئی ہے۔ قرانِ پاک، احادیثِ مبارکہ اور فقہی اقتباسات کے حوالوں نے اس کی افادیت میں کئی گنا اضافہ کردیا ہے۔

آج جب کہ روشن خیالی اور اعتدال پسندی کے اندھیرے چار سُو پھیل رہے ہیں اور پاکستان میں ہندوانہ عقائد تہذیب وثقافت کے پھیلانے کی بھرپور مہم چلائی جارہی ہے، مسلمانوں کے لئے سرکار دوعالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلّم کی تعلیمات اور سنّتوں سے وابستگی اور ان کی اشاعت کی ضرورت پہلے سے کئی سو گنا بڑھ گئی ہے۔

محمد عبدالحکیم شرف قادری

۶ ذوالحجہ ۱۴۲۷ھ
۲۸ دسمبر ۲۰۰۶ء

# تقریظ جلیل

**خواجۂ علم و فن، خیر الاذکیہ، استاذُ العلماء و المشائخ، جامع معقول و منقول**

حضرتِ علامہ و مولانا خواجہ مظفر حسین صاحب دامت برکاتہم العالیہ

شیخ الحدیث دار العلوم نور الحق، چرہ محمد پور، فیض آباد، یوپی، الھند

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○ نَحۡمَدُہٗ وَنُصَلِّیۡ عَلٰی رَسُوۡلِہِ الۡکَرِیۡمِ

اَلحمدُ للّٰہ۔ فقیر کو یہ شرف وسعادت حاصل ہے کہ فقیر نے بہت سے علماء اہلِ سنّت کی بیش بہا کتب پر تقاریظ تحریر کیں۔ خصوصاً فخر الاماثل، بحر العلوم حضرت علامہ مفتی افضل حسین صاحب مونگیری ثم پاکستانی قُدِّسَ سِرُّہُ الرّوحانی (سابق صدرُ المدرسین منظرِ اسلام، بریلی شریف) کی ہندوستان سے شائع ہونے والی تقریباً تمام کُتب پر فقیر کو تقاریظ تحریر کرنے کا شرف حاصل رہا ہے۔ **دعوتِ اسلامی** کی مجلس رابطہ **بالعلماءِ و المشائخ** کے نگران نے جب **''فیضانِ سنّت''** جلد اوّل (۱۴۲۷ھ) کا جدید ایڈیشن بغرضِ مطالعہ وتقریظ حاضر کیا تو میرے دل کی کلیاں کھل اٹھیں اور قلم برداشتہ یہ تحریر حاضر کی۔

قرآنِ کریم جو کہ ایک مکمل ضابطۂ حیات ہے، جس میں صراطِ مستقیم کی ہدایت کے لیے جابجا ''اَمر و نہی'' کی شمع روشن کردی گئی ہے۔ اور لَقَدۡ کَانَ لَکُمۡ فِیۡ رَسُوۡلِ اللّٰہِ اُسۡوَۃٌ حَسَنَۃٌ (ترجمۂ کنزالایمان: بے شک تمہیں رسول اللہ کی پیروی بہتر ہے (پ ۲۱ سورۃُ الاحزاب ۲۱)) فرما کر ایک بہترین نمونۂ عمل کی نشاندہی کرکے اُن کی پیروی کو جزوِ حیات قرار دیا گیا ہے۔ یعنی قرآنِ کریم ایک کتاب ہے اور حُضور سراپا نور صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلم کے قول وفعل گویا اس کتاب کی عملی تفسیر ہے۔ جس پر عمل کرکے انسان خاک سے بلند ہوکر مَلَکوتی صفات کا حامل بن جاتا ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلم کے یہ اقوال و افعال جنہیں **سُنّت** کہتے ہیں، احادیثِ کریمہ، اقوالِ مشائخ اور علماء کرام کی کتابوں میں پھیلے ہوئے تھے۔ ہزاروں ہزار فضل و کرم کی برسات ہو امیرِ اہلِ سنّت بانی و امیر دعوتِ اسلامی عاشقِ مدینہ حضرت علامہ و مولانا محمد الیاس عطّار قادری رضوی ضیائی دامت برکاتہم القدسیہ پر کہ انہوں نے ان لعل و جواہر اور گوہر پاروں کو چن چن کر یکجا فرما دیا اور ''فیضانِ سُنّت'' کے حسین نام سے موسوم کرکے یادِ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلم میں دھڑکنے والے دلوں کی خدمت میں پیش فرمایا۔ زبان و بیان کی روانی اور طرزِ تحریر کی شیرینی کے ساتھ جب یہ کتاب سامنے آئی تو لوگ اسے برستی آنکھوں اور تڑپتے دلوں کے ساتھ پڑھنے اور اس پر عمل کرنے لگے۔

بندۂ ناچیز خود بھی اس کتاب سے اتنا مُتأثِر ہوا کہ جب اس کا پہلا ایڈیشن مجھے مِلا تو باوضو بھیگی آنکھوں سے رحل پر رکھ کر پڑھتا رہا اور بار بار پڑھتا رہا۔ اور اب تو یہ جدید ایڈیشن کچھ اور ہی خوبیوں کے ساتھ بن سنور کر سامنے آیا ہے۔ حوالہ جات سے مُرَصَّع، تَخرِیجات سے آراستہ اور مزید اِضافات سے سجا ہوا ہے۔ نیز اس کتاب کی ایک خاص اور اچھوتی خوبی یہ ہے کہ اس میں جگہ بہ جگہ تبلیغِ قران وسنّت کی عالمگیر غیر سیاسی تحریک، **دعوتِ اسلامی** کے سنّتوں کی تربیَت کے **مَدَنی قافِلوں** کی'' ایمان افروز بہاریں'' اپنی خوشبوئیں لُٹا رہی ہیں۔

میری معلومات کے مطابق کثیرالاشاعت ہونے کے اعتبار سے یہ پہلی اُردو کتاب ہے جو پاکستان میں چھپی اور پھر دیکھتے ہی دیکھتے دنیا کے کئی ممالک میں پہنچ گئی۔ سننے میں آیا ہے کہ دعوتِ اسلامی میں ایسے ایسے دیوانے بھی ہیں کہ تقریباً ساڑھے پندرہ سو صفحات پر مشتمل کتاب فیضانِ سنّت (جلد اوّل) ان میں سے کسی نے 12 دن میں تو کسی نے فقط سات ایّام میں مکمّل پڑھ لی۔ اِس بات سے اس کتابِ مُستطاب کی خوبیوں اور تحریرِ دلپذیر کی چاشنیوں کا بخوبی اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔ میری اپیل ہے کہ لوگ اسے خرید کر اپنے گھر کے ہر طاق پر سجائے رکھیں تاکہ جہاں سے جی چاہے اسے حاصل کر کے پڑھتے رہیں۔ دوستوں کو بطورِ تحفہ خرید کر پیش کریں۔ بہن، بیٹی کی شادی کے موقع پر بطور جہیز اس کتاب کو عنایت کریں۔ بالخصوص اہلِ ثَروت اس کتاب کو خرید کر مساجد، مدارِس اور خانقاہوں میں وَقف کریں۔ تمام مُبَلِّغین و مُبَلِّغاتِ دعوتِ اسلامی اور عوام وخواص بھی اس کا درس گھر گھر، مسجد مسجد، دکان دکان، کارخانوں، بازاروں اور چوکوں پر جاری کریں۔

حدیث شریف میں آیا ہے کہ جو ہماری ترک شدہ کسی سُنّت کو رائج کرے، اس کے لیے سو شہیدوں کا ثواب ہے۔ آیئے ہم اور آپ ترک شدہ سُنّتوں پر عمل کرنے اور اس کو رائج کرنے کا عہد کریں اور اس عہد کو نِباہ کر سو شہیدوں کا نہیں بلکہ ہزاروں شہیدوں کا ثواب حاصل کریں۔

خواجہ مظفر حسین ۲۶ محرم الحرام ۱۴۲۵ھ

**خواجہ مُظفَر حسین رضوی، ۲۶/محرم الحرام ۱۴۲۵ھ**

شیخ الحدیث دار العلوم نور الحق، چرہ محمد پور، فیض آباد (یوپی، الہند)

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَ الصَّلٰوةُ وَ السَّلَامُ عَلٰى سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ

اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ط بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

## "یااللہ! فیضانِ سنّت عام ہوجائے" کے تئیس۲۳ حُروف کی نِسبت سے اِس کِتاب کو پڑھنے کی 23 نیّتیں

**فرمانِ مصطفےٰ** صلّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلّم: نِيَّةُ الْمُؤْمِنِ خَيْرٌ مِّنْ عَمَلِهٖ "مسلمان کی نیّت اسکے عمل سے بہتر ہے۔" (طبرانی مُعجم کبیر حدیث ۵۹۴۲ ج۶ ص ۱۸۵)

**دو۲ مَدَنی پھول:** (۱) بِغیر اچھّی نیّت کے کسی بھی عملِ خیر کا ثواب نہیں ملتا۔ (۲) جتنی اچھّی نیّتیں زِیادہ، اُتنا ثواب بھی زیادہ۔

﴿۱﴾ ہر بار حمد و ﴿۲﴾ صلوٰۃ اور ﴿۳﴾ تعوُّذ و ﴿۴﴾ تَسمِیہ سے آغاز کروں گا۔ (اسی صَفْحہ پر اُوپر دی ہوئی دو۲ عَرَبی عبارات پڑھ لینے سے چاروں۴ نیّتوں پر عمل ہو جائے گا) ﴿۵﴾ رِضائے الٰہی عزّوجلّ کیلئے اِس کتاب کا اوّل تا آخِر مُطالَعہ کروں گا ﴿۶﴾ حتَّی الْوَسْع اِس کا باوُضُو اور ﴿۷﴾ قِبلہ رُو مُطالَعہ کروں گا ﴿۸﴾ قرآنی آیات اور ﴿۹﴾ اَحادیثِ مبارَکہ کی زِیارت کروں گا ﴿۱۰﴾ جہاں جہاں "اللہ" کا نام پاک آئے گا وہاں عزّوجلّ اور ﴿۱۱﴾ جہاں جہاں "سرکار" کا اِسمِ مبارَک آئے گا وہاں صلّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلّم پڑھوں گا ﴿۱۲﴾ اِس روایت "عِنْدَ ذِكْرِ الصَّالِحِيْنَ تَنَزَّلُ الرَّحْمَةُ" یعنی نیک لوگوں کے ذِکر کے وقت رحمت نازِل ہوتی ہے۔" (حِلْيَةُ الاولياء حديث

پر عمل کرتے ہوئے اس کتاب میں دیئے گئے بُزرگانِ دین (۷۵۰ ۱۰،ج۷،ص ۳۳۵) کے واقِعات دوسروں کو سنا کر ذکرِ صالحین کی بَرَکتیں لُوٹوں گا ﴿۱۳﴾ (اپنے ذاتی نسخے پر) عِندَ الضَّرورت خاص خاص مقامات پر انڈر لائن کروں گا ﴿۱۴﴾ (اپنے ذاتی نسخے کے) "یادداشت" والے صَفحہ پر ضَروری نِکات لکھوں گا ﴿۱۵﴾ دوسروں کو یہ کتاب پڑھنے کی ترغیب دلاؤں گا ﴿۱۶﴾ اِس حدیثِ پاک "تَهَادَوْا تَحَابُّوْا" یعنی ایک دوسرے کو تحفہ دو آپس میں مَحَبَّت بڑھے گی۔" (مُوطا امام مالک، ج۲،ص۴۰۷،رقم: ۱۷۳۱) پر عمل کی نیّت سے (ایک یا حسبِ توفیق) یہ کتاب خرید کر دوسرں کو تحفۃً دوں گا (عُلَماء و ائمّہ کو بالخصوص پیش کیجئے اِن شَآءَ اللہ عزوجل ثواب زیادہ ملے گا) ﴿۱۷﴾ اِس کتاب کے مُطالَعَہ کا ثواب ساری اُمّت کو اِیصال کروں گا ﴿۱۸﴾ کتابت وغیرہ میں شَرعی غَلَطی ملی تو ناشرین کو تحریری طور پر مُطَّلع کروں گا (مصنِّف یا ناشرین وغیرہ کو کتابوں کی اَغلاط صِرف زبانی بتانا خاص مفید نہیں ہوتا) ﴿۱۹﴾ اِس کتاب سے درس دیا کروں گا ﴿۲۰﴾ ہر سال ایک بار یہ کتاب پوری پڑھا کروں گا ﴿۲۱﴾ جو مسئلہ سمجھ میں نہیں آئے گا اس کے لیے آیتِ کریمہ فَسْئَلُوْۤا اَهْلَ الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ۝ ترجمۂ کنزالایمان: تو اے لوگو علم والوں سے پوچھو اگر تمہیں علم نہیں۔" (پ ۱۴ النحل ۴۳) پر عمل کرتے ہوئے عُلَماء سے رُجوع کروں گا ﴿۲۲﴾ جس مسئلے میں دُشواری ہوگی اُس کو بار بار پڑھوں گا ﴿۲۳﴾ جو نہیں جانتے انہیں سکھاؤں گا۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ

اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ؕ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ

# پیش لفظ

از: شیخ طریقت، امیرِ اہلسنّت، بانیٔ دعوتِ اسلامی حضرت علامہ مولٰنا ابو بلال محمد الیاس عطّار قادری رضوی دامت برکاتہم العالیہ

اللّٰہ عزوجل کے محبوب، دانائے غُیُوب، مُنَزَّہٌ عَنِ الْعُیُوب صلّی اللہ تعالٰی علیہ والہٖ وسلّم کا فرمانِ جنّت نشان ہے: جو شخص میری اُمّت تک کوئی اسلامی بات پہنچائے تاکہ اس سے سنّت قائم کی جائے یا اُس سے بدمذہبی دُور کی جائے تو وہ جنّتی ہے۔ (حلیۃ الاولیاء ج ۱۰ ص ۴۵ حدیث ۱۴۴۶۶) تبلیغِ قرآن وسنّت کی عالمگیر غیر سیاسی تحریک **دعوتِ اسلامی** کے مَدَنی کاموں میں سے ایک مَدَنی کام یہ بھی ہے کہ ہر اسلامی بھائی روزانہ **دو درس** (مسجد، گھر وغیرہ میں) دے پائے۔ اِس درس والے مَدَنی کام کیلئے اچھی اچھی نیّتوں کے ساتھ **فیضانِ سنّت**، (جلد اوّل) حاضر کرنے کی سعادت حاصل کی ہے۔ اِس کتابِ مُستَطاب کے ذریعے خوب، درس دیجئے یعنی پڑھ پڑھ کر مسلمانوں کو سنایئے اگر کسی کا دل چوٹ کھا گیا اور وہ قرآن و سنّت کی راہ پر آگیا تو اِن شاءَ اللہ عزوجل آپ کا بھی بیڑا پار ہوجائے گا۔ **میٹھے میٹھے آقا**، مکّی مَدَنی مصطفٰے صلّی اللہ تعالٰی علیہ والہٖ وسلّم کا فرمانِ فضیلت نشان ہے: "اگر اللہ عزوجل تیرے ذریعے کسی ایک شخص کو بھی ہدایت دے تو وہ تیرے لئے سُرخ اُونٹوں سے بہتر ہے۔

(صحیح مسلم ص ۱۳۱۱ الحدیث ۲۴۰۶ دار ابن حزم بیروت)

**فیضانِ سنّت** (جلد اوّل) چار ابواب اور تقریباً 1572 صَفحات پر مُشتَمِل ہے۔ **دعوتِ اسلامی** ایک ایسی سُنّتوں بھری تحریک ہے جس میں عُلَماء وزُعَما کے ساتھ ساتھ عوام کا بھی ایک جمِ غفیر ہے۔ عوام کی سُہولت کو مدِّ نظر رکھتے ہوئے **فیضانِ سنّت** (جلد اوّل) کو حتَّی الْاِمکان آسان پیرائے میں لکھنے کی سعی (یعنی کوشش) کی ہے اور کئی مقامات پر قصداً دقیق (یعنی مشکل) الفاظ لکھ کر بلا لین میں اس کے معنٰی بھی لکھ دیئے ہیں تاکہ کم پڑھے لکھے اسلامی بھائیوں اور

اسلامی بہنوں کو دیگر اسلامی کُتُب کا مُطالَعہ کرنے میں مدد حاصل ہو۔ کتابِ ھذا کو اَغلاط سے بچانے کی بہت کوشش کی گئی ہے تاہم ممکن ہے کہ غلطیاں رہ گئی ہوں۔ لھٰذا اس میں اگر کوئی شَرعی غلطی پائیں تو برائے مہربانی مجھے ضرور تحریری طور پر خبردار فرمائیں اور خود کو ثواب کا حقدار بنائیں۔ اِن شَآءَ اللہ عزوجل سگِ مدینہ عُفِیَ عنہ کو ہٹ دھرم نہیں شکریہ کے ساتھ رُجوع کرنے والا پائیں گے۔

آخر میں سُنّی عالموں پر مبنی دعوتِ اسلامی کے ایک اہم شُعبہ اَلْمَدِیْنَۃُ الْعِلْمِیَّۃ کے عُلَمائے کرام کَثَّرَھُمُ اللہُ تعالٰی کا بے حد شکر گزار ہوں کہ اُنہوں نے بالاِستیعاب (یعنی حَرف بہ حَرف) تفتیش فرمائی، رِوایات کی تَخرِیج کی اور جگہ بہ جگہ حوالہ جات سے مُزیَّن کر کے فیضانِ سنّت (جلد اوّل) کو دعوتِ اسلامی کے مُبلِّغین و مُبلِّغات کے ساتھ ساتھ عُلماء و واعِظین، خُطَباء و مُقَرِّرِین اور مُصَنِّفین و مُؤَلِّفین کیلئے مُفید تَرین بنا دیا۔ جَزَی اللّٰہُ عَنَّا عُلَمَائَنَا اَحْسَنَ الْجَزَاء (یعنی: اللہ تعالٰی ہماری طرف سے ہمارے عُلَماء کو اچھی جزاء عطا فرمائے)۔

اٰمین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمین صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہ وسلَّم

# دُعائے عطّار

یاربِّ مُصطَفٰے عزوجل و صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہ وسلَّم جو کوئی 163 ایّام کے اندر اندر فیضانِ سنّت (جلد اوّل) کو مکمَّل پڑھ لے اُسے ایمان پر اِستِقامت، سَکَرات میں سرورِ کائنات صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہ وسلَّم کی زیارت، قبر و حَشر میں راحت اور اپنی رَحمت سے بے حساب مغفِرت سے نواز کر جنّتُ الفِردوس میں اپنے مَدَنی حبیب صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہ وسلَّم کا پڑوس عِنایت فرما اور سگِ مدینہ عُفِیَ عنہ، مُعاوِنین، مُفَتِّشین عُلَمائے کرام، نگران و اَراکینِ مجلسِ مکتبۃُ المدینہ اور مکتبۃُ المدینہ کے مَدَنی عملے کے حق میں بھی یہ تمام دُعائیں قبول کر اور ساری اُمّت کی مغفِرت فرما۔

اٰمین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمین صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہ وسلَّم

تم مدینہ دِکھاؤ بلا حساب مغفرت و جنّت الفردوس میں سرکار کے پڑوس کا طلبگار عطار گنہگار



۱۱ رمضان المبارک ۱۴۲۷ھ

# سوغاتِ عطار

**یاربِّ مصطفےٰ** عَزَّوَجَلَّ وَصَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم **فیضانِ سنّت** (جلد اوّل) کو اپنی بارگاہِ عظمت میں قبول فرما اور اِس کا ثواب میرے ناقص عمل کے مطابق نہیں اپنی کامل رحمت کے شایانِ شان مرحمت فرما۔ **یا اللہ!** عَزَّوَجَلَّ اِس کا ثواب میری طرف سے اپنے مَدَنی حبیب صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کو عنایت فرما۔ **یا اللہ!** عَزَّوَجَلَّ اِس کا ثواب جنابِ رسالت مآب صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کے طُفیل جملہ اَنبیاء و مُرسلین عَلَیْہِمُ الصَّلٰوۃُ وَالتَّسْلِیْم، صحابہ و تابعین رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُم، آئمہ مُجتہدین، عُلمائے کاملین، مشائخِ عاملین اور تمام بُزُرگانِ دین عَلَیْہِمْ رَحْمَۃُ اللہِ الْمُبِیْن کو پہنچا۔ **یا اللہ!** عَزَّوَجَلَّ اِس کا ثواب ائمۂ مذاہبِ اَربعہ، پیشوایانِ سَلاسِلِ اَربعہ عَلَیْہِمُ الرَّحْمَۃ خُصوصاً سیِّدُنا امامِ اعظم عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللہِ الْاَکْرَم، سیِّدُنا غوثِ اعظم عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللہِ الْاَعْظَم، سیِّدُنا مجدِّدِ اعظم امام احمد رضا خان عَلَیْہِ رَحْمَۃُ الرَّحْمٰن، سیِّدی و مرشدی قُطبِ مدینہ مولانا ضیاءُ الدِّین مدنی عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللہِ الْغَنِی، میرے والِدَین کریمین رَحْمَۃُ اللہِ تَعَالٰی عَلَیْہِمَا، مفتیِ دعوتِ اسلامی الحاج الحافظ محمد فاروق العطّاری المدنی عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللہِ الْغَنِی، بُلبُلِ رَوضۂ رسول حاجی محمد مشتاق عطاری عَلَیْہِ رَحْمَۃُ الْبَارِی اور تمام فوت شدہ **دعوتِ اسلامی** والوں اور والیوں اور ہر مسلمان جِنّ و اِنس کو پہنچا۔ **یا اللہ!** عَزَّوَجَلَّ بِالخصوص اِس کا ثواب **دعوتِ اسلامی** کے ہر اُس مُبلِّغ و مُبلِّغہ کو پہنچا جو کم از کم **40** روز تک **فیضانِ سنّت** (جلد اوّل) سے روزانہ **دو درس** دینے کی سعادت حاصل کرے۔

غمِ مدینہ و بقیع و بلا حساب مغفرت و جنّت الفردوس میں سرکار کے پڑوس کا طلبگار عطار گنہگار

اٰمین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمین صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم

۱۱ رمضان المبارک ۱۴۲۷ھ

فرمانِ مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلّم: جس نے مجھ پر ایک بار درودِ پاک پڑھا اللہ عزوجل اس پر دس رحمتیں بھیجتا ہے۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ط بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

## ”مجھے دعوتِ اسلامی سے پیار ہے“ کے بائیس حُرُوف کی نسبت سے درسِ فیضانِ سُنّت کے 22 مَدَنی پھول

(۱) **فرمانِ مصطفےٰ** صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلّم: ”جو شخص میری اُمّت تک کوئی اسلامی بات پہنچائے تاکہ اُس سے سُنّت قائم کی جائے یا اُس سے بدمذہبی دُور کی جائے تو وہ جنّتی ہے۔“ (حِلْیَۃُ الاولیاء ج ۱۰ ص ۴۵ رقم ۱۴۴۶۶)

(۲) **سرکار** مدینہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلّم نے ارشاد فرمایا: ”**اللہ** عزّوجل اس کو تروتازہ رکھے جو میری حدیث کو سُنے، یاد رکھے اور دوسروں تک پہنچائے۔“ (سُنَنِ ترمذی ج ۴ ص ۲۹۸ حدیث ۲۶۶۵)

(۳) حضرتِ سیِّدُنا اِدریس عَلٰی نَبِیِّنَا وَعَلَیْہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَام کے نامِ مبارک کی ایک حکمت یہ بھی ہے کہ کُتُبِ اِلٰہِیَّہ کی کثرتِ دَرس وتدریس کے باعث آپ عَلٰی نَبِیِّنَا وَعَلَیْہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَام کا نام اِدریس ہوا۔ (تفسیر کبیر ج ۷ ص ۵۵۰، تفسیر الحسنات ج ۴ ص ۴۸)

(۴) حُضُورِ غوثِ پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں: دَرَسْتُ الْعِلْمَ حَتّٰی صِرْتُ قُطْبًا یعنی میں نے عِلْم کا دَرْس لیا یہاں تک کہ مقامِ قُطْبِیَّت پر فائز ہوگیا۔ (قصیدۂ غوثیہ)

(۵) **فیضانِ سُنّت** سے دَرْس دینا بھی دعوتِ اسلامی کا ایک مَدَنی کام ہے۔ گھر، مسجد، دُکان، اسکول، کالج، چوک وغیرہ میں وقت مقرّر کر کے روزانہ دَرس کے ذَریعے خوب خوب سُنّتوں کے **مَدَنی پھول** لُٹائیے اور ڈھیروں ثواب کمائیے۔

(۶) **فیضانِ سنّت** سے روزانہ کم از کم دو دَرْس دینے یا سُننے کی سعادت حاصل کیجئے۔ (ان دو میں ایک ”گھر درس“ ضرور ہو)

(۷) پارہ 28 سُوْرَۃُ التَّحْرِیْم کی چھٹی آیت میں ارشاد ہوتا ہے:

یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا قُوْۤا اَنْفُسَكُمْ وَ اَهْلِیْكُمْ نَارًا وَّ قُوْدُهَا النَّاسُ وَ الْحِجَارَةُ

ترجمۂ کنزالایمان: اے ایمان والو! اپنی جانوں اور اپنے گھر والوں کو اُس آگ سے بچاؤ جس کے ایندھن آدمی اور پتّھر ہیں۔

اپنے آپ کو اور اپنے گھر والوں کو دوزخ کی آگ سے بچانے کا ایک ذریعہ **فیضانِ سُنّت** کا دَرس بھی ہے۔ (دَرس کے علاوہ دعوتِ اسلامی کے اشاعتی ادارے مکتبۃُ المدینہ سے جاری کردہ سنّتوں بھرے بیان یا مدنی مذاکرے کی ایک کیسٹ یا V.C.D. بھی گھر والوں کو سنایئے)

(۸) ذِمّے دار گھڑی کا وقت مقرّر کر کے روزانہ **چوک دَرس** کا اہتمام کریں۔ مَثَلاً رات **9** بجے **مدینہ چوک** (ساڑھے نو بجے) **بغدادی چوک** میں وغیرہ۔ چُھٹّی والے دن ایک سے زیادہ مقامات پر چوک دَرس کا اہتمام کیجئے۔ (مگر حقوقِ عامّہ تلف نہ ہوں مَثَلاً آپ کی وجہ سے مسلمانوں کا راستہ نہ رُکے ورنہ گنہگار ہوں گے)

(۹) دَرس کیلئے وہ نَماز مُنتخب کیجئے جس میں زیادہ سے زیادہ اسلامی بھائی شریک ہو سکیں۔

(۱۰) دَرس والی نَماز اُسی مسجد کی پہلی صف میں تکبیرِ اُولیٰ کے ساتھ **باجماعت** ادا فرمائیے۔

(۱۱) **محراب** سے ہٹ کر (صحن وغیرہ میں) کوئی ایسی جگہ دَرس کیلئے مخصوص کر لیجئے جہاں دیگر نَمازیوں اور تلاوت کرنے والوں کو دُشواری نہ ہو۔

(۱۲) ذَیلی مشاورت کے نگران کو چاہیئے کہ اپنی مسجد میں دو **خیر خواہ** مقرّر کرے جو دَرس (بیان) کے موقع پر جانے والوں کو نَرمی سے روکیں اور سب کو قریب قریب بٹھائیں۔

(۱۳) **پردے میں پردہ** کیے دوزانو بیٹھ کر دَرس دیجئے۔ اگر سننے والے زیادہ ہوں تو کھڑے ہو کر یا مائیک پر دینے میں بھی حرج نہیں جبکہ کسی ایک بھی نَمازی یا تلاوت کرنے والے وغیرہ کو تشویش نہ ہو۔

(۱۴) آواز نہ تو زیادہ بُلند ہو اور نہ ہی بالکل آہستہ، حتَّی الْاِمکان اتنی آواز سے دَرس دیجئے کہ صرف حاضرین سُن سکیں۔ اس بات کی ہمیشہ اِحتیاط فرمایئے کہ دَرس و بیان کی آواز سے کسی سوئے ہوئے یا کسی نَمازی یا مشغولِ تلاوت وغیرہ کو تکلیف نہ ہو۔

۱۵ دَرس ہمیشہ ٹھہر ٹھہر کر اور دِھیمے انداز میں دیجئے۔

۱۶ جو کچھ دَرس دینا ہے پہلے اس کا کم از کم ایک بار مُطالعہ کر لیجئے تاکہ غلطیاں نہ ہوں۔

۱۷ **فیضانِ سنّت** کے مُعرَّب الفاظ اِعراب کے مطابق ہی ادا کیجئے اس طرح اِنْ شَآءَ اللہ عَزَّوَجَلَّ **تَلَفُّظ** کی دُرُست ادائیگی کی عادت بنے گی۔

۱۸ **حمد و صلوٰۃ**، دُرُود و سلام کے دونوں صیغے، آیتِ دُرُود اور اِختتامی آیات وغیرہ کسی سُنّی عالم یا قاری کو ضرور سُنا دیجئے۔ اِسی طرح عَرَبی دُعائیں وغیرہ جب تک عُلمائے اہلسنّت کو نہ سُنا لیں اکیلے میں بھی نہ پڑھا کریں۔

۱۹ **فیضانِ سُنّت** کے علاوہ دعوتِ اسلامی کے اشاعتی ادارے **مکتبۃُ المدینہ** سے شائع ہونے والے **مَدَنی رسائل** سے بھی دَرس دے سکتے ہیں۔[1]

۲۰ دَرس مع اِختتامی دُعا سات منٹ کے اندر اندر مکمّل کر لیجئے۔

۲۱ ہر مُبلِّغ کو چاہیے کہ وہ **دَرس کا طریقہ**، بعد کی **ترغیب** اور **اِختتامی دُعا** زَبانی یاد کر لے۔

۲۲ دَرس کے طریقے میں اسلامی بہنیں حسبِ ضرورت ترمیم کر لیں۔

## فیضانِ سنّت سے دَرس دینے کا طریقہ

تین بار اس طرح اعلان فرمائیے: "قریب قریب تشریف لائیے۔"

پردے میں پردہ کئے دوزانو بیٹھ کر اس طرح ابتداء کیجئے:

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَ الصَّلٰوةُ وَ السَّلَامُ عَلٰى سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ

اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ؕ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ؕ

اس کے بعد اس طرح دُرود و سلام پڑھائیے:

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰه وَعَلٰى اٰلِكَ وَاَصْحٰبِكَ يَا حَبِيْبَ اللّٰه

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا نَبِيَّ اللّٰه وَعَلٰى اٰلِكَ وَاَصْحٰبِكَ يَا نُوْرَ اللّٰه

---

[1] امیرِ اہلسنّت دامت برکاتہم العالیہ کے رسائل کے علاوہ کسی اور کتاب سے دَرس کی اجازت نہیں۔ **مرکزی مجلسِ شورٰی**

اگر مسجد میں ہیں تو اس طرح اعتکاف کی نیت کروایئے:

**نَوَیْتُ سُنَّتَ الْاِعْتِکَاف** (ترجمہ: میں نے سنّتِ اعتکاف کی نیت کی)

پھر اس طرح کہئے: **میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** قریب قریب آکر دَرس کی تعظیم کی نیت سے ہو سکے تو دو زانو بیٹھ جایئے اگر تھک جائیں تو جس طرح آپ کو آسانی ہو اُسی طرح بیٹھ کر نگاہیں نیچی کیے توجُّہ کے ساتھ رضائے الٰہی کیلئے علمِ دین حاصل کرنے کی نیت سے فیضانِ سُنّت کا دَرس سنئے کہ لاپرواہی کے ساتھ اِدھر اُدھر دیکھتے ہوئے، زمین پر انگلی سے کھیلتے ہوئے، لباس بدن یا بالوں وغیرہ کو سہلاتے ہوئے سُننے سے اسکی برکتیں زائل ہونے کا اندیشہ ہے۔ (بیان کے آغاز میں بھی اسی انداز میں رغبت دلایئے اور اچھی اچھی نیتیں بھی کروایئے) یہ کہنے کے بعد **فیضانِ سنّت** سے دیکھ کر ایک دُرُود شریف کی فضیلت بیان کیجئے۔ پھر کہئے:

**صَلُّوا عَلَی الْحَبِیْب ! صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّد**

جو کچھ لکھا ہوا ہے وُہی پڑھ کر سنایئے۔ آیات وعَرَبی عبارات کا صِرف ترجمہ پڑھئے۔ کسی بھی آیت یا حدیث کا اپنی رائے سے ہر گز خُلاصہ مت کیجئے۔

## دَرس کے آخِر میں اِس طرح ترغیب دلایئے

(ہر مُبلّغ کو چاہیے کہ زبانی یاد کر لے اور دَرس و بیان کے آخر میں بلا کمی بیشی اسی طرح ترغیب دلایا کرے)

اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ تبلیغِ قرآن وسنّت کی عالمگیر غیر سیاسی تحریک **دعوتِ اسلامی** کے مہکے مہکے مَدَنی ماحول میں بکثرت سنّتیں سیکھی اور سکھائی جاتی ہیں، ہر جُمعرات مغرب کی نَماز کے بعد آپ کے شہر میں ہونے والے دعوتِ اسلامی کے ہفتہ وار سنّتوں بھرے اجتماع میں رضائے الٰہی کیلئے اچھی اچھی نیتوں کے ساتھ ساری رات گزارنے کی مَدَنی اِلتجا ہے۔ عاشقانِ رسول کے **مَدَنی قافلوں** میں بہ نیّتِ ثواب سنّتوں کی تربیت کیلئے سفر اور روزانہ **فکرِ مدینہ** کے ذریعے **مَدَنی انعامات** کا رسالہ پُر کر کے ہر مَدَنی ماہ کے ابتدائی دس

دن کے اندر اندر اپنے یہاں کے ذمّے دار کو جمع کروانے کا معمول بنا لیجئے، اِنْ شَآءَ اللہ عَزَّوَجَلَّ اس کی برکت سے پابندِ سنّت بننے، گناہوں سے نفرت کرنے اور **ایمان کی حفاظت** کیلئے کُڑھنے کا ذہن بنے گا۔

ہر اسلامی بھائی اپنا یہ ذہن بنائے کہ **"مجھے اپنی اور ساری دنیا کے لوگوں کی اِصلاح کی کوشش کرنی ہے۔"** اِنْ شَآءَ اللہ عَزَّوَجَلَّ اپنی اِصلاح کی کوشش کیلئے مَدَنی اِنعامات پر عمل اور ساری دنیا کے لوگوں کی اِصلاح کی کوشش کیلئے[1] مَدَنی قافلوں میں سفر کرنا ہے۔ اِنْ شَآءَ اللہ عَزَّوَجَلَّ

اللہ کرم ایسا کرے تجھ پہ جہاں میں　اے دعوتِ اسلامی تری دھوم مچی ہو

آخر میں خشوع وخضوع (یعنی جسم ودل کی عاجزی) اور قبولیت کے یقین کے ساتھ دُعا میں ہاتھ اُٹھانے کے آداب بجالاتے ہوئے بلا کمی بیشی اس طرح دعا مانگئے:

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ○ وَ الصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ

**یاربِّ مصطفےٰ** عَزَّوَجَلَّ! **بطفیلِ مصطفےٰ** صَلَّی اللہ تعالٰی علیہ والہٖ وسلّم ہماری، ہمارے ماں باپ کی اور ساری اُمّت کی مغفرت فرما۔ **یا اللہ** عَزَّوَجَلَّ! درس کی غلطیاں اور تمام گناہ مُعاف فرما، نیک عمل کا جذبہ دے، ہمیں پرہیز گار اور ماں باپ کا فرماں بردار بنا۔ **یا اللہ** عَزَّوَجَلَّ! ہمیں اپنا اور اپنے مَدَنی حبیب صَلَّی اللہ تعالٰی علیہ والہٖ وسلّم کا **مُخلِص عاشق** بنا۔ ہمیں گناہوں کی بیماریوں سے شِفا عطا فرما۔ **یا اللہ** عَزَّوَجَلَّ! ہمیں مَدَنی اِنعامات پر عمل کرنے، مَدَنی قافلوں میں سفر کرنے اور اِنفرادی کوشش کے ذریعے دوسروں کو بھی مَدَنی کاموں کی ترغیب دلوانے کا جذبہ عطا فرما۔ **یا اللہ** عَزَّوَجَلَّ! مسلمانوں کو بیماریوں، قرضداریوں، بے رُوزگاریوں، بے اولادیوں، بے جا مقدمے بازیوں اور طرح طرح کی پریشانیوں سے نَجات عطا فرما۔ **یا اللہ** عَزَّوَجَلَّ! اسلام کا بول بالا کر اور دشمنانِ اسلام کا منہ کالا کر۔ **یا اللہ** عَزَّوَجَلَّ! ہمیں دعوتِ اسلامی کے مَدَنی ماحول میں اِستِقامت عطا فرما۔ **یا اللہ** عَزَّوَجَلَّ! ہمیں زیرِ گنبدِ خضرا جلوۂ محبوب صَلَّی اللہ

دیکھ

[1] یہاں اسلامی بہن کہے: "گھر کے مردوں کو مَدَنی قافلوں میں سفر کروانا ہے۔"

تعالیٰ علیہ والہٖ وسلّم میں شہادت، **جَنَّتُ الْبَقِیع** میں مَدفن اور جنّتُ الفردوس میں اپنے مدنی حبیب صَلَّی اللّٰہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلّم کا پڑوس نصیب فرما۔ یا اللہ عَزَّوَجَلَّ! مدینے کی خوشبودار ٹھنڈی ٹھنڈی ہواؤں کا واسطہ ہماری جائز دُعائیں قبول فرما۔

کردے پوری آرزو ہر بے کس و مجبور کی　کہتے رہتے ہیں دعا کے واسطے بندے ترے

اٰمین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمین صَلَّی اللّٰہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلّم

شعر کے بعد یہ آیتِ مبارکہ پڑھئے:

اِنَّ اللّٰهَ وَ مَلٰٓىٕكَتَهٗ یُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِیِّؕ یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْهِ وَ سَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا ﴿۵۶﴾ (پ ۲۲ الاحزاب: ۵۶)

سب دُرود شریف پڑھ لیں پھر پڑھئے:

سُبْحٰنَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا یَصِفُوْنَ ﴿۱۸۰﴾ وَ سَلٰمٌ عَلَى الْمُرْسَلِیْنَ ﴿۱۸۱﴾ وَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ﴿۱۸۲﴾ (پ ۲۳ الصّٰفّٰت)

دَرس کی کمائی پانے کے لیے ثواب کی نیّت کے ساتھ (کھڑے کھڑے نہیں بلکہ) **بیٹھ کر** خندہ پیشانی کے ساتھ لوگوں سے مُلاقات کیجئے، چند نئے اسلامی بھائیوں کو اپنے قریب بٹھا لیجئے اور **اِنفرادی کوشش** کے ذریعے خوب مسکراتے ہوئے اُنہیں **مَدَنی انعامات** اور **مَدَنی قافلوں** کی برکتیں سمجھائیے۔ (بیٹھ کر ملنے میں حکمت یہ ہے کہ کچھ نہ کچھ اسلامی بھائی ہوسکتا ہے آپ کے ساتھ بیٹھے رہیں ورنہ کھڑے کھڑے ملنے والے عموماً چل پڑتے ہیں یوں اِنفرادی کوشش کی سعادت سے محرومی ہوسکتی ہے)

تمہیں اے مُبلّغ یہ میری دُعا ہے
کئے جاؤ طے تم ترقّی کا زینہ

**دعائے عطّار**: یا اللہ عَزَّوَجَلَّ! مجھے اور پابندی کے ساتھ **فیضانِ سنّت** سے روزانہ کم از کم دو دَرس ایک گھر میں اور دوسرا مسجد، چوک یا اسکول وغیرہ میں دینے اور سننے والے کی مغفرت فرما اور ہمیں حُسنِ اَخلاق کا پیکر بنا۔

اٰمین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمین صَلَّی اللّٰہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلّم

مجھے دَرسِ فیضانِ سنّت کی توفیق　ملے دن میں دو مرتبہ یاالٰہی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

RAO SIKANDAR IQBAL
Senior Federal Minister for Defence

No 5/1/DM/2007
GOVERNMENT OF PAKISTAN
MINISTRY OF DEFENCE
RAWALPINDI
8th October, 2007

## TO WHOM IT MAY CONCERN

- *Dawat-e-Islami is the largest religious, non-political propagational and peaceful movement of Quran and Sunnah throughout the world.*

- *Dawat-e-Islami strongly believes in preaching of Islam through character.*

- *Dawat-e-Islami wants to spread Islam by love and peace. The jammat is against sectarianism, political, linguistic or social difference between muslim community not only in Pakistan but throughout the world, wherever the effect of the preaching has reached.*

- *Dawat-e-Islami is never found to be involved in any kind of anti state or terrorist activities.*

- *A letter of appreciation has already been issued by the Government of Pakistan Ministry of Religious Affairs. Uptill now neither any ban nor any observation has been recorded throughout the world by any Government Muslim or non-Muslim.*

- *Therefore Ministry of Defense is satisfied from their propagation of Islam as well as other religious activities in the country.*

[signature]

## وزارت داخلہ (پاکستان) کی طرف سے جاری کردہ مکتوب کا اردو خلاصہ

☆ دعوت اسلامی تبلیغ قرآن وسنت کی عالمگیر، پرامن، پاکستان کی سب سے بڑی مذہبی تحریک ہے۔

☆ دعوت اسلامی مسلمانوں کے ذاتی اخلاق وکردار کے ذریعے دنیا بھر میں نیکی کی دعوت عام کرنے پر یقین رکھتی ہے۔

☆ دعوت اسلامی دنیا بھر میں اسلام کا پیغام امن ومحبت عام کرنا چاہتی ہے۔

☆ یہ مدنی تحریک ملک وبیرون ملک مسلمانوں میں نسلی، سیاسی، لسانی اور معاشرتی درجہ بندیوں سے مکمل طور پر پاک ہے۔

☆ ملک وبیرون ملک جہاں بھی دعوت اسلامی کا پیغام پہنچتا ہے مسلمانوں، خواہ وہ نومسلم ہوں یا پیدائشی مسلمان ان کے اخلاق وکردار میں ایک مثبت اور تعمیری تبدیلی واضح طور پر دیکھی جاتی ہے۔

☆ حکومت پاکستان کی طرف سے دعوت اسلامی کے لئے کئی تعریفی مکتوب جاری کیے جاچکے ہیں وفاقی وزارت برائے مذہبی امور کی طرف سے بھی دعوت اسلامی کے قابل قدر مدنی کاموں کے بارے میں تعریفی مکتوب جاری کیا گیا ہے۔

☆ ہماری معلومات کے مطابق دعوت اسلامی کو دنیا بھر میں نہ کسی پابندی کا سامنا ہے اور نہ ہی کسی رکاوٹ کا نیز یہ مدنی تحریک کسی معاملہ میں بھی زیر تفتیش نہیں ہے۔

No 1(1)PS/2004

Government Of Pakistan
Ministry of Religious Affairs
Zakat & Ushr

PARLIAMENTARY SECRETARY

Tel: 9203384
Fax: 9205740

Islamabad, the 11th September, 2006

## TO WHOM IT MAY CONCERN

Dawat-e-Islami is the largest religious, non-political propagational and peaceful movement of Quran and Sunnah in the country working for propagation of the massage of Holy Quran and Sunnah all over the country as well as abroad. The Jammat is purely non-political, non-extremist and non-terrorists. Therefore, Ministry of Religious Affairs is satisfactory on their propagation for Islam as well as other activities relates to Religion.

(Syed Asad Murtaza Gilani)
**SYED ASAD MURTAZA GILANI**
**Parliamentary Secretary**
**Ministry of Religious Affairs, Z & U**
**Government of Pakistan**
**Islamabad.**

## وفاقی وزارت برائے مذہبی امور کی طرف سے جاری کردہ مکتوب کا اردو خلاصہ

دعوت اسلامی ایک غیر سیاسی، پرامن سب سے بڑی مذہبی تحریک ہے۔ جو کہ ملک اور بیرون ملک قرآن وسنت کے مطابق اسلام کا پیغام عام کرنے میں مصروف عمل ہے۔ یہ تحریک مکمل غیر سیاسی ہونے کے ساتھ ساتھ انتہا پسندی اور دہشت گردی سے پاک ہے۔ وفاقی وزارت برائے مذہبی امور اس تحریک کے نیکی کی دعوت عام کرنے کے انداز اور اس سے متعلق دیگر تمام امور سے مطمئن ہے۔

# فیضانِ بسم اللہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

## اس باب میں ۔۔۔




ورق الٹیے ۔۔۔







اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰى سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ
اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ؕ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ؕ

# فیضانِ بِسمِ اللّٰہ

اللّٰہ کے محبوب، دانائے غُیُوب، مُنَزَّہٌ عَنِ الْعُیُوب عزّوجلّ و صلّی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلّم فرماتے ہیں، ”جو مجھ پر ایک بار دُرُود بھیجے اللہ تعالیٰ اُس پر دس بار رَحمت نازل فرمائے گا۔“ (مسلم ج ۱ ص ۱۷۵ رقم الحدیث ۴۰۸)

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## اَدھورا کام

سرکارِ مکّۂ مکرّمہ، سردارِ مدینۂ منوّرہ صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلّم نے فرمایا، ”جو بھی اَہَم کام بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم کے ساتھ شُروع نہیں کیا جاتا وہ اَدھورا رہ جاتا ہے۔“

(اَلدُّرُّ الْمَنْثُور ج ۱ ص ۲۶)

## بسمِ اللّٰہ پڑھے جایئے

میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو !

کھانے کھلانے، پینے پلانے، رکھنے اُٹھانے، دھونے پکانے، پڑھنے پڑھانے، چلنے (گاڑی وغیرہ) چلانے، اُٹھنے اٹھانے، بیٹھنے بٹھانے، بتّی جلانے، پنکھا چلانے، دستر خوان

بچھانے بڑھانے، بچھونا لپیٹنے بچھانے، دکان کھولنے بڑھانے، تالا کھولنے لگانے، تیل ڈالنے عطر لگانے، بیان کرنے نعت شریف سنانے، جوتی پہننے عمامہ سجانے، دروازہ کھولنے بند فرمانے، اَلْغَرَض ہر جائز کام کے شُروع میں (جبکہ کوئی مانعِ شرعی نہ ہو) بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم پڑھنے کی عادت بنا کر اس کی بَرَکتیں لُوٹنا عین سَعادت ہے۔

## جنّات سے سامان کی حفاظت کا طریقہ

حضرت سیِّدُنا صفوان بن سُلیم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں، ''انسان کے سازوسامان اور ملبوسات کو جنّات استعمال کرتے ہیں۔ لھٰذا تم میں سے جب کوئی شخص کپڑا (پہننے کے لئے) اُٹھائے یا (اُتار کر) رکھے تو ''بسم اللہ شریف'' پڑھ لیا کرے۔ اس کے لئے اللہ تعالیٰ کا نام مُہر ہے۔'' (یعنی بسم اللہ پڑھنے سے جنّات ان کپڑوں کو استعمال نہیں کریں گے۔

(لُقط المرجان فی احکام الجان للسیوطی ص ۹۸)

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** اسی طرح ہر چیز رکھتے اُٹھاتے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم پڑھنے کی عادت بنانی چاہیے۔ اِنْ شَآءَ اللّٰہ عَزَّوَجَلَّ شریر جنّات کی دَسْت بُرد سے حفاظت حاصل ہوگی۔

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیْب! صلَّی اللہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## بسم اللہ دُرُست پڑھیے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم پڑھنے میں دُرُست مخارِج سے حُروف کی ادائیگی لازمی ہے۔ اور کم از کم اتنی آواز بھی ضروری ہے کہ رُکاوٹ نہ ہونے کی صورت میں اپنے کانوں

سے سُن سکیں۔ جلد بازی میں بعض لوگ حُروف چبا جاتے ہیں۔ جان بوجھ کر اس طرح پڑھنا ممنوع ہے اور معنیٰ فاسد ہونے کی صورت میں **گناہ**۔ لٰہذا جلدی جلدی پڑھنے کی عادت کی وجہ سے جو لوگ غَلَط پڑھ ڈالتے ہیں وہ اپنی اصلاح کر لیں نیز جہاں پوری پڑھنے کی کوئی خاص وجہ موجود نہ ہو وہاں صرف "بِسْمِ اللہ" کہہ لیں تب بھی دُرُست ہے۔

## کھلبلی مچ گئی!

**حضرت**ِ سیِّدُنا جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا، جب بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم نازِل ہوئی تو بادَل مشرِق کی سَمت دوڑے، ہوائیں ساکِن ہوگئیں، سَمُندر جوش میں آگیا، چوپایوں نے غور سے سننے کیلئے اپنے کان لگادیئے اور شیطانوں کو آسمانوں سے پتھر مارے گئے اور اللہ عزوجل نے فرمایا، "مجھے میری عزّت وجلال کی قسم! جس شے پر بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم پڑھی گئی میں اس میں **برکت** دوں گا۔" (اَلدُّرُّ الْمَنْثُور ج ۱ ص ۲۶)

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم پارہ ۱۹ سورۃُ النَّمْل کی تیسویں آیت کا حصّہ بھی ہے اور قراٰنِ مجید کی ایک پوری آیتِ مبارکہ بھی جو کہ دو سُورتوں کے مابَین[1] فاصِلہ کیلئے اُتاری گئی۔ (حلبی کبیر ص ۳۰۶)

---

[1] یعنی درمیان۔

## "بسم اللہ" کی "ب" کی جامعیت

**اللہ** عزّوجلّ نے بعض انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام پر صحائف اور کُتب نازل فرمائیں جن کی تعداد 104 ۱۰۴ ہے۔ ان میں سے **50 صحیفے** حضرت سیّدنا شیث علٰی نبیّنا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام پر، **30 صحیفے** حضرت سیّدنا ادریس علٰی نبیّنا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام پر، **10 صحیفے** حضرت سیّدنا ابراہیم علٰی نبیّنا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام، **10 صحیفے** حضرت سیّدنا موسیٰ کلیم اللہ علٰی نبیّنا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام پر توراتِ شریف اُترنے سے قبل نازل ہوئے نیز یہ چار بڑی کتابیں نازل ہوئیں: (۱) **توراتِ شریف** حضرت سیّدنا موسیٰ کلیم اللہ علٰی نبیّنا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام پر (۲) **زبور شریف** حضرت سیّدنا داؤد علٰی نبیّنا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام پر (۳) **انجیلِ مقدّس** حضرت سیّدنا عیسیٰ روح اللہ علٰی نبیّنا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام پر اور (٤) **قراٰنِ مبین** جنابِ رحمۃٌ للعٰلمین صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلَّم پر۔

(الاحسان بترتیب صحیح ابن حبان ج۱ ص۲۸۸، حلیۃ الاولیاء ج۱ ص۲۲۲ ملخصاً)

ان تمام کتابوں اور جملہ صحائف کا مَتن اور مضامین قراٰنِ مجید میں اور سارے قراٰنِ مجید کا مضمون سورۃ فاتحہ میں اور سورۃ فاتحہ کا سارا مضمون بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم میں اور بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم کا سارا مضمون اس کے حرف "ب" میں موجود ہے، اور اسکے معنیٰ یہ ہیں کہ بِیْ کَانَ مَاکَانَ وَبِیْ یَکُوْنُ مَایَکُوْنُ۔ (یعنی جو کچھ بھی ہے مجھ (یعنی اللہ عزّوجلّ) ہی سے ہے اور جو کچھ ہوگا مجھ (یعنی

اللہ عزَّوَجَلَّ) ہی سے ہوگا۔) (اَلْمَجَالِسُ السَّنِیَّۃ ص۳)

**صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب! صَلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد**

## اِسمِ اعظم

حضرتِ سیِّدُنا عبدُاللہ ابنِ عبّاس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے رِوایت ہے کہ امیرُالْمُؤمِنِین حضرتِ سیِّدُنا عُثمان اِبنِ عفّان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے نبیوں کے سلطان، سَروَرِ ذیشان، سردارِ دو جہان، صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلَّم سے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم (کی فضیلت) کے بارے میں اِستِفسار (اِس۔تِف۔سار) کیا، تو اللہ کے مَحبوب، دانائے غُیُوب، مُنَزَّہٌ عَنِ الْعُیُوب عزَّوَجَلَّ وصلَّی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلَّم نے فرمایا، "یہ **اللہ** عزَّوَجَلَّ کے ناموں میں سے ایک نام ہے اور **اللہ** عزَّوَجَلَّ کے **اِسمِ اَعظم** اور اسکے درمیان ایسا ہی قُرب ہے جیسے آنکھ کی سیاہی (پُتلی) اور سفیدی میں۔" (اَلْمُستَدرَک لِلحاکِم ج اوّل ص۷۳۸ رقم الحدیث ۲۰۷۱)

## اِسمِ اعظم کے ساتھ دُعا قبول ہوتی ہے

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** "اِسمِ اعظم" کی بَہُت بَرَکتیں ہیں، اِسمِ اعظم کے ساتھ جو دُعاء کی جائے وہ قبول ہو جاتی ہے۔" سرکارِ اعلیٰحضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے والِدِ ماجِد حضرت رئیسُ الْمُتَکَلِّمِین مولٰینا نقی علی خان علیہ رحمۃ الحنّان فرماتے ہیں، "بعض عُلَماء نے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم کو اِسمِ اَعظم کہا۔ سرکارِ بغداد حُضُورِ غوثِ پاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منقُول ہے بسم اللہ

زبانِ عارف (عارف یعنی اللہ عزوجل کو پہچاننے والا) سے ایسی ہے جیسے کلامِ خالق عزوجل سے "کُنْ"۔ ("کُنْ" یعنی "ہوجا") (احسن الوعاء ص ٦)

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** اپنے نیک اور جائز کاموں میں بَرَکت داخِل کرنے کیلئے ہمیں پہلے بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ضَرور پڑھ لینا چاہئے۔ اگر آپ بات بات پر بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ پڑھنے کی عادت بنانے کے آرزومند ہیں تو **دعوتِ اسلامی** کے سنّتوں کی تربیّت کے **مدنی قافلوں** میں عاشقانِ رسول صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلَّم کے ساتھ سنّتوں بھرے سفر کو اپنا معمول بنا لیجئے۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰه عزوجل دعوتِ اسلامی کے مَدَنی قافلوں میں دعائیں کرنے والوں کے مسائل حل ہونے کے مُتَعَدِّد واقِعات ملتے رہتے ہیں۔ چُنانچہ

## ٹیڑھی ناک

**ایک** اسلامی بھائی کا بیان اپنے انداز میں پیش کرنے کی سَعی کرتا ہوں، میری ناک کی ہڈّی ٹیڑھی تھی، آنکھوں اور سر کا دَرد بھی پیچھا نہیں چھوڑتا تھا۔ میں نے مدینۃُ الاولیاء مُلتان شریف میں واقِع نِشتر میڈیکل اسپتال میں آپریشن کروانے کا ارادہ کیا تھا۔ اس سے قبل عاشقانِ رسول صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلَّم کے سنّتوں کی تربیّت کے **مدنی قافلے** کے ساتھ پاکپتن شریف کے سنّتوں بھرے سفر کی سعادت حاصل ہوئی۔ پہلے ہی سے سُن رکھا تھا کہ **مدنی قافلے** میں دعائیں قبول ہوتی ہیں لہٰذا میں نے بارگاہ

خداوندی عَزَّوَجَلَّ میں دُعاء کی، ''یااللہ! عَزَّوَجَلَّ دعوتِ اسلامی کے مَدَنی قافِلے کی بَرَکت سے میری ناک کی ھڈّی دُرُست فرمادے۔'' مَدَنی قافِلے سے واپسی کے چند روز بعد جو ناک کی ھڈّی کو بغور دیکھا تو میری خوشی کی انتہا نہ رہی کیوں کہ عاشقانِ رسول صَلَّی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلّم کے قُرب میں رَہ کر مَدَنی قافِلے کے صَدقے مانگی ہوئی دُعاء کی قَبولیّت کُھلی آنکھوں سے نظر آرہی تھی اور وہ یوں کہ میری **ناک کی ٹیڑھی ہڈّی** بالکل دُرُست ہو چکی تھی!

سیکھنے سنّتیں قافِلے میں چلو لُوٹنے رَحمتیں قافِلے میں چلو
لینے کو بَرَکتیں قافِلے میں چلو پاؤ گے راحتیں قافِلے میں چلو
ٹیڑھی ہوں ہڈّیاں ہوں گی سیدھی میاں
دُور دسارے مِٹیں قافِلے میں چلو

**صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب! صَلَّی اللہُ تعالٰی علٰی محمّد**

میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو! بے شک مُسافِروں کی دُعاء قبول ہے اور پھر راہِ خدا عَزَّوَجَلَّ کا مُسافِر ہو اور مزید عاشِقانِ رسول صَلَّی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلّم کے قُرب میں دُعاء مانگی جائے وہ کیوں نہ قَبول ہوگی۔ سرکارِ اعلیٰحضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے والِدِ ماجد رَئیسُ الْمُتَکَلِّمِین حضرتِ مولٰینا نقی علی خان علیہ رحمۃ الحنّان ''اَحسَنُ الوِعاء'' ص 57 پر دُعاء کی قَبولیّت کے آداب میں سے 23 واں ''ادب'' بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں، ''اَولیاء وعُلَماء کی مجالِس۔'' (یعنی کسی بھی ولی اور سُنّی عالِم کی محفل میں یا اُن کے قُرب میں

دعاء مانگیں گے تو قبول ہوگی)۔ اِس "ادب" کے حاشیہ میں سرکارِ اعلیٰحضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اولیاء علماء کے بارے میں فرماتے ہیں، ربّ عزّوجلّ صحیح حدیثِ قُدسی میں فرماتا ہے، **هُمُ الْقَوْمُ لَا يَشْقٰى بِهِمْ جَلِيْسُهُمْ**۔ یعنی "یہ وہ لوگ ہیں کہ ان کے پاس بیٹھنے والا بدبخت نہیں رہتا۔" (مطبوعہ مکتبۃ المدینہ کراچی)

**یک زمانہ صُحْبَتِ با اَولیاء ‌ ‌ ‌ ‌ بِہتَر اَز صَد سالہ طاعَت بے رِیا**

(یعنی اولیائے کرام کی لمحہ بھر صُحبت ‌ ‌ ‌ ‌ (سَو سال کی خالص عبادت سے بہتر ہے)

وَلی خواہ حیاتِ ظاہری کے ساتھ مُتَّصِف ہو یا مزار شریف میں تشریف فرما ہو اُس کا قُرب قَبولیّتِ دُعاء کا سبب ہے۔ کروڑوں شافعیوں کے پیشوا حضرت سیِّدُنا امامِ شافعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں، مجھے جب کوئی حاجت پیش آتی ہے، دُو۲ رکعت نماز ادا کر کے امامِ اعظم ابو حنیفہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے مزارِ پُر انوار پر جا کر دعاء مانگتا ہوں، **اللہ** عزّوجلّ میری حاجَت پوری کر دیتا ہے۔

(الخیرات الحسان ص ۲۳۰، مدینہ پبلشنگ کراچی)

## اعلیٰحضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی کرامت

**معلوم** ہوا مزاراتِ اولیاء رَحِمَهُمُ اللّٰهُ تعالیٰ پر بھی دُعائیں قَبول ہوتیں، اِلتجائیں سُنی جاتیں اور مُرادیں بَر آتی ہیں چُنانچہ سرکارِ اعلیٰحضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ جب 21 برس کے نوجوان تھے اُس وَقت کا واقِعہ خود اُن ہی کی زَبانی مُلاحَظہ ہو، چُنانچہ فرماتے

ہیں، "ستر ھویں شریف ماہِ فاخر ربیعُ الْآخِر ۱۲۹۳ھ میں کہ فقیر کو اکیسواں سال تھا۔ اعلیٰحضرت مُصنّف علّام سیّدُنا الْوالِد قُدِّسَ سِرُّہُ الْماجِد وحضرت مُحِبُّ الرسول جناب مولینا مولوی محمد عبدُالقادِر صاحب بدایونی دامت برکاتہم العالیہ کے ہمراہِ رکاب حاضرِ بارگاہِ بیکس پناہ حُضور پُرنُور محبوبِ الٰہی نظامُ الحق وَالدِّین سلطانُ الْاَولیاء رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہوا۔ حُجرۂ مُقدَّسہ کے چار طرف مجالسِ باطلہ لَہو وسُرُود گرم تھیں۔ شور وغوغا سے کان پڑی آواز نہ سنائی دیتی۔ دونوں حضرات عالِیات اپنے قُلوبِ مُطْمَئِنّہ کے ساتھ حاضرِ مُواجَہۂ اَقدس (م۔وا۔جَ۔ہَ۔ءِ۔اقدس) ہو کر مشغول ہوئے۔ اس فقیرِ بے توقیر نے ہُجومِ شور وشَر سے خاطِر (یعنی دل) میں پریشانی پائی۔ دروازۂ مُطَہَّرہ پر کھڑے ہو کر حضرتِ سلطانُ الْاَولیاء رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے عرض کی کہ اے مولیٰ! غلام جس کیلئے حاضر ہوا، یہ آوازیں اس میں خَلَل انداز ہیں۔ (لفظ یہی تھے یا ان کے قریب، بہرحال مضمونِ مَعروضہ یہی تھا) یہ عرض کر کے بِسمِ اللّٰہ کہہ کر دَہنا پاؤں دروازۂ حُجرۂ طاہِرہ میں رکھا بِعَونِ ربِّ قدیر عزوجل وہ سب آوازیں دَفْعَۃً گُم تھیں۔ مجھے گُمان ہوا کہ یہ لوگ خاموش ہو رہے، پیچھے پھر کر دیکھا تو وہی بازار گرم تھا۔ قدم کہ رکھا تھا باہر ہٹایا پھر آوازوں کا وُہی جوش پایا۔ پھر بسمِ اللّٰہ کہہ کر دَہنا پاؤں اندر رکھا۔ بِحَمْدِاللّٰہِ تَعالٰی پھر وَیسے ہی کان ٹھنڈے تھے۔ اب معلوم ہوا کہ یہ مولیٰ عزوجل کا کرم اور حضرتِ سلطانُ الْاَولیاء رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی کرامت اور اس بندۂ ناچیز پر

رَحمت ومغفرت ہے۔ شکر بجالایا اور حاضرِ مُواجَہہ عالیہ ہوکر مشغول رہا۔ کوئی آواز نہ سنائی دی، جب باہر آیا پھر وُہی حال تھا کہ خانقاہِ اقدس کے باہر قیام گاہ تک پہنچنا دشوار ہوا۔ فقیر نے یہ اپنے اوپر گزری ہوئی گزارش کی، کہ اوّل تو وہ نعمتِ الٰہی عزّوجلّ تھی اور ربّ عزّوجلّ فرماتا ہے، وَاَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثْ ۱؎ اپنے ربّ عزّوجلّ کی نعمتوں کولوگوں سے خوب بیان کر۔ مَعَ ھٰذا اِس میں غلامانِ اولیائے کرام رَحِمَهُمُ اللّٰہُ تعالٰی کیلئے بشارت اور منکروں پر بَلا وحسرت ہے۔ الٰہی! عزّوجلّ صدقہ اپنے محبوبوں (رِضْوَانُ اللّٰہِ تعالٰی علیہم اجمعین) کا ہمیں دنیا وآخرت وقبر و حشر میں اپنے محبوبوں عَلَیْھِمُ الرِّضْوَان کے برکاتِ بے پایاں سے بہرہ مند فرما۔ (اَحسنُ الوِعاء لآداب الدُّعاء ص ۶۰ تا ۶۱)

**صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب! صَلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمّد**

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** یہ حکایت "بائیس خواجہ کی چوکھٹ دِہلی شریف" کی ہے۔ اس میں تاجدارِ دِہلی حضرت سیِّدُنا خواجہ محبوبِ الٰہی نظامُ الدّین اولیاء رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کی نُمایاں کرامت ہے۔ جبکہ میرے آقا اعلیٰحضرت رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کی بھی یہ کرامت ہی ہے کہ قبرِ انور والے کمرہ میں قدم رکھتے تھے تو انہیں ڈھول باجوں کی آوازیں نہ سنائی دیتی تھیں۔ اِس حکایت سے یہ بھی معلوم ہوا کہ بالفرض اگر مزاراتِ اولیاء پر جُہلاء غیر شرعی حرکات کررہے ہوں اور ان کو روکنے کی قدرت نہ ہو تب بھی اپنے آپ کو اہلُ اللہ رَحِمَهُمُ اللّٰہُ تعالٰی کے درباروں کی حاضری سے

۱؎ پ ۳۰ سورۃ الضحیٰ آیت ۱۱

محروم نہ کرے۔ ہاں مگر یہ واجب ہے کہ اُن خُرافات کو دل سے بُرا جانے اور ان میں شامل ہونے سے بچے۔ بلکہ اُن کی طرف دیکھنے سے بھی خود کو بچائے۔

## پُراسرار بوڑھا اور کالا جنّ

مسجدُ النّبوِی الشّریف علٰی صاحِبِہا الصّلوٰۃ والسّلام کی پُر بہار فضاؤں میں ایکبار امیرُ المؤمنین حضرتِ سیِّدُنا عمر فاروقِ اعظم اور دیگر صحابۂ کرام علیہم الرضوان میں قراٰنِ پاک کے فضائل پر مُذاکرہ ہو رہا تھا۔ اس دَوران حضرتِ سیِّدُنا عَمرو بن مَعدِ یکرب رضی اللہ تعالٰی عنہ نے عرض کیا، یا امیرَ المؤمنین! آپ حضرات بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم کے عَجائبات کو کیوں بھول رہے ہیں، خدا عزّوجلّ کی قسم! بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم بَہُت ہی بڑا عجوبہ ہے، امیرُ المُؤمنین حضرتِ سیِّدُنا عمر فاروقِ اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ سیدھے ہو کر بیٹھ گئے اور فرمانے لگے، اے ابوثور! (یہ حضرتِ سیِّدُنا عَمرو بن مَعدِ یکرب کی کُنیت تھی) آپ ہمیں کوئی عجیبہ سنایئے: چُنانچِہ حضرتِ سیِّدُنا عَمرو بن مَعدِی کرب رضی اللہ تعالٰی عنہ نے فرمایا، زمانۂ جاہلیّت تھا، قَحط سالی کے دَوران تلاشِ رِزق کی خاطر میں ایک جنگل سے گزرا، دُور سے ایک خیمہ پر نظر پڑی، قریب ہی ایک گھوڑا اور کچھ مویشی بھی نظر آئے۔ جب قریب پہنچا تو وہاں ایک حَسین وجمیل عورت بھی موجود تھی اور خیمہ کے صَحن میں ایک بوڑھا شخص ٹیک لگا کر بیٹھا ہوا تھا۔ ''میں نے اُس کو دھمکاتے ہوئے کہا، ''جو کچھ تیرے پاس ہے میرے

میرے حوالے کردے!'' اُس نے کہا، ''اے آدمی! اگر تو مہمانی چاہتا ہے تو آجا اور اگر امداد درکار ہے تو ہم تیری مدد کریں گے۔'' میں نے کہا، ''باتیں مت بنا، تیرے پاس جو کچھ ہے میرے حوالے کردے!'' تو وہ بوڑھا کمزوروں کی طرح بمشکل تمام کھڑا ہوا اور بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم پڑھ کر میرے قریب آیا اور نہایت پُھرتی سے مجھ پر جھپٹا اور مجھے پَٹَخ کر میرے سینے پر چڑھ بیٹھا اور کہنے لگا، ''اب بول! میں تجھے ذَبح کردوں یا چھوڑ دوں؟'' میں نے گھبرا کر کہا، ''چھوڑ دو۔'' وہ میرے سینے سے ہٹ گیا۔ میں نے دل میں اپنے آپ کو ملامت کی اور کہا، اے عَمْرو! تُو عَرَب کا مشہور شہسوار ہے اِس کمزور بوڑھے سے ہار کر بھاگنا نامَردی ہے اِس ذلّت سے تو مر جانا ہی بہتر ہے۔ چُنانچہ میں نے پھر اُس سے کہا، ''تیرے پاس جو کچھ ہے میرے حوالے کردے!'' یہ سُنتے ہی بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم پڑھ کر وہ پُراَسرار بوڑھا پھر مجھ پر حملہ آور ہوا اور چشمِ زَدَن میں مجھے گرا کر سینے پر سُوار ہوگیا اور کہنے لگا، ''بول، تجھے ذَبح کردوں یا چھوڑ دوں؟'' میں نے کہا، مجھے مُعاف کردو۔ اُس نے چھوڑ دیا مگر پھر میں نے اُس سے سارے مال کا مُطالَبہ کردیا۔ اُس نے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم پڑھ کر پھر پچھاڑ کر مجھ پر قابو پالیا، میں نے کہا، مجھے چھوڑ دو! اُس نے کہا، ''اب تیسری بار میں ایسے ہی نہیں چھوڑوں گا'' یہ کہکر اُس نے پکار کر کہا، اے کنیز! تیز دھار دار تلوار لے آ! وہ لے آئی، اُس نے

میرے سَر کے اگلے حِصّے کی چوٹی کاٹ ڈالی اور مجھے چھوڑ دیا۔ ہم عَربوں میں رَواج ہے کہ جب کسی کی چوٹی کے بال کاٹ دیئے جاتے ہیں تو وہ دوبارہ اُگنے سے قبل اپنے گھر والوں کو منہ دکھاتے ہوئے شرماتا ہے۔ (کیوں کہ چوٹی کٹ جانا شکست خُوردہ کی علامت ہے) چُنانچِہ میں ایک سال تک اُس پُراَسرار بوڑھے کی خدمت کا پابند ہوگیا۔

سال پورا ہو جانے کے بعد وہ مجھے ایک وادی میں لے گیا۔ وہاں اُس نے بُلند آواز سے **بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ** پڑھی تو تمام پرندے اپنے گھونسلوں سے باہَر نکل کر اُڑ گئے، دوبارہ اِسی طرح پڑھنے پر تمام دَرندے اپنی اپنی پناہ گاہوں سے باہَر چلے گئے۔ پھر تیسری بار زور سے پڑھنے پر **اُونی لباس میں ملبوس کھجور کے تنے جتنا لمبا خوفناک کالا جِن** ظاہر ہوا، اُس کو دیکھ کر میرے بدَن میں جُھرجُھری کی لہر دوڑ گئی۔ **پُراَسرار بوڑھے** نے کہا، اے عَمرو! ہمّت رکھ، اگر یہ مجھ پر غَلَبہ پالے تو کہنا، اب کی بار میرا ساتھی **بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ** کی بَرَکت سے غالِب ہوگا!'' پھر وہ پُراَسرار بوڑھا اور کالا جِن دونوں گُتھم گُتھا ہوگئے، **پُراَسرار بوڑھا** ہار گیا اور **کالا جِن** اُس پر غالِب آگیا۔ اِس پر میں نے کہا، اگلی بار میرا ساتھی لات وعُزّیٰ (یعنی کافِروں کے ان دونوں بُتوں) کی وجہ سے جیت جائے گا۔ یہ سُن کر **پُراَسرار بوڑھے** نے مجھے ایسا زوردار طمانچہ رسید کیا کہ مجھے دن دِہاڑے تارے نظر آگئے اور ایسا

مگر مغفرت کی طلب میں دل نہ جلائے۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ **دعوتِ اسلامی** کے مَدَنی ماحول میں عاشِقانِ رسول کے تربیت کے لئے سفر کرنے والے مَدَنی قافلوں میں طلبِ آخرت و مغفرت کا ذِہن دیا جاتا ہے، چُنانچہ

## (۲۷) جوشِیلا مُبلّغ

عاشِقانِ رسول کا ایک **مَدَنی قافلہ** جہلم (پنجاب) کے ایک گاؤں میں **12** دن کیلئے سنّتوں کی تربیت کی خاطر پہنچا۔ جس مسجد میں قِیام تھا، اس کے سامنے والے گھر میں رَہنے والے ایک نوجوان پر ایک عاشِقِ رسول نے **انفرادی کوشش** کرتے ہوئے مَدَنی قافلے میں سفر کی ترغیب دلائی وہ نوجوان صرف **2** دن ساتھ رہنے کیلئے تیار ہوئے اور مَدَنی قافلے والوں کے ساتھ سنّتیں سیکھنے سکھانے میں مصروف ہوگئے۔ صرف دو دن مَدَنی قافِلے میں گزارنے کی بَرَکت سے اپنے گھر میں نمازوں کی تلقین کی۔ چُونکہ گھر کے بااثر فرد تھے، اَلْحَمْدُ لِلّٰہ تقریباً سبھی نے نماز پڑھنا شروع کر دی۔ برابر میں ماموں کے گھر جا کر بھی **نیکی کی دعوت** پیش کی۔ گھر والوں کو **T.V.** کی تباہ کاریاں بتا کر اسے گھر سے نکالا دینے کا ذِہن دیا۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ باہمی رِضامندی سے گھر سے **T.V.** نکال دیا گیا۔ دوسرے دن صبح کپڑوں پر اِستری کرتے ہوئے

اچانک انہیں کرنٹ لگا اور اُسی وقت انہوں نے دم توڑ دیا گھر والوں کا کہنا ہے کہ ہم نے واضح طور پر سُنا کہ بوقتِ وفات اُن کی زَبان پر کَلِمۂ طیبہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلّم جاری تھا۔

کوئی آیا پا کے چلا گیا کوئی عُمر بھر بھی نہ پا سکا
مِرے مولیٰ عزّوجلّ تجھ سے گِلہ نہیں یہ تو اپنا اپنا نصیب ہے

دعوتِ اسلامی کے سنّتوں کی تربیت کے مَدَنی قافلوں میں سفر اور روزانہ فکرِ مدینہ کے ذَرِیعے مَدَنی اِنعامات کا کارڈ پُر کرکے ہر مَدَنی ماہ کے دَس دن کے اندر اندر اپنے یہاں کے ذِمّہ دار کو جمع کروانے کا معمول بنالیجئے۔ اِنْ شَآءَ اللّٰہ عَزَّوَجَلَّ اِس کی بَرَکت سے پابندِ سنّت بننے، گناہوں سے نفرت کرنے اور ایمان کی حفاظت کیلئے کُڑھنے کا ذِہن بنے گا۔

## (۲۸) انڈہ روٹی

**حضرتِ سیِّدُنا ابوتُراب نخشبی** رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں: "دورانِ سفر میرے نَفس نے صِرف ایک بار **انڈہ روٹی** کھانے کی خواہش کی، چُنانچہ میں ایک بستی میں پہنچا۔ وہاں ایک شخص یکایک مجھ سے چمٹ گیا۔ اور چیخ چیخ کر کہنے لگا، "یہ بھی چوروں کے ساتھ تھا۔" بِھیڑ ہوگئی اور چوروں کا ساتھی سمجھ کر

لوگوں نے مجھے سَتّر دُرّے مارے۔ اس کے بعد ان میں سے ایک آدمی نے مجھے پہچان لیا اور کہا، ''یہ چور نہیں ہوسکتے۔ یہ تو **ابو تُراب نخشبی** رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ ہیں۔ اس پر لوگوں نے بصد ندامت مجھ سے معذِرت چاہی۔ ان میں سے ایک صاحِب مجھے اپنے گھر لے گئے اور خیر خواہی کرتے ہوئے حُسنِ اتّفاق سے **انڈہ روٹی** کھانے کے لئے پیش کیا۔ میں نے نَفس سے کہا، ''سَتّر دُرّے کھانے کے بعد تیرا مطالبہ پورا ہوا اب **انڈہ روٹی** کھالے۔'' (رسالۃ القشیریۃ ص ۱٤٤) **اللہ** عَزَّوَجَلَّ **کی اُن پر رَحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفِرت ہو۔**

**صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد**

## (۲۹) سفید پیالہ

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو** ! واقِعی اللہ والوں کا نظام بھی خوب ہوتا ہے، ان کو نَفس کی پَیروی سے بچایا جاتا ہے۔ جن کا ابھی واقِعہ بیان کیا گیا وہ حضرت سیِّدُنا ابوتُراب نخشبی رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ باکرامت ولیُّ اللہ تھے۔ چُنانچِہ ایک بار **سفرِ مدینہ** کے دَوران لَق ودَق صَحرا میں کسی مُرید نے پیاس کی شکایت کی، آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ نے زمین پر پاؤں مُبارَک مارا تو **میٹھے پانی کا چشمہ** اُبل پڑا۔ یہ دیکھ کر دوسرے مُرید نے عرض کیا، ''میں تو آبخورے (یعنی پیالے) میں پیوں گا۔'' آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ نے زمین پر ہاتھ مُبارَک مارا تو ایک **سفید پیالہ**

نُمودار ہو گیا۔ اِس واقِعہ کے راوی حضرت شیخ ابو العبّاس رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں ''وہ **سفید پیالہ** مکّۂ مکرَّمہ تک ہمارے ساتھ رہا۔'' (تذکرۃ الاولیاء، ج اول ص۲٦٤) **اللہ** عَزَّوَجَلَّ **کی اُن پر رَحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفِرت ہو۔**

ہوگا سَیراب سرِ کوثر و تسنیم وہی
جس کے ہاتھوں میں مدینے کا پیالہ ہوگا

**صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰهُ تعالٰی علٰی محمّد**

**وَسوسہ:** انڈہ روٹی کھانا کوئی گناہ تو نہیں، پھر آخر ایک ولیُّ اللہ کو اس کی خواہش پر اتنی زبردست سزا کیوں ملی؟

**علاجِ وَسوسہ:** اَہْلُ اللہ رَحِمَھُمُ اللہُ تعالیٰ کی اس طرح تربیّت بھی ہوتی ہے اور آزمائش بھی اور یوں ان کے دَرَجات بُلند کئے جاتے ہیں۔ عام مسلمان بھی تو بسا اَوقات بظاہر بے قُصُور ہونے کے باوُجُود آفات وبَلیّات کا شکار اور بیمار ہو جاتا ہے! اِس کی حکمتوں میں سے یہ بھی ہے کہ اس طرح اُس کے گناہ مٹائے اور دَرَجات بڑھائے جاتے ہیں۔ انبیاء وصَحابہ اور شُہَدائے کربلا علیہم السلام ورضی اللہ تعالیٰ عنہم پر بھی تو امتحانات آئے۔ خود ہمارے میٹھے میٹھے آقا مدینے والے مصطَفٰے صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلم کو بھی کُفّارِ نابَنجار نے طرح طرح سے ستایا۔

فرمانِ مصطفےٰ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم) جو مجھ پر روزِ جمعہ دُرُود شریف پڑھے گا میں قیامت کے دن اس کی شفاعت کروں گا۔

## شان کے مُطابق امتحان

**حضرت** سیِّدُنا سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا، کہ نبیِّ کریم، رءُوفٌ رَّحیم علیہ افضلُ الصلوٰۃ و التسلیم سے دریافت کیا گیا کہ کون لوگ سخت آزمائشوں میں مُبتلا ہوتے ہیں؟ حُضورِ اکرم، نورِ مُجَسَّم شاہِ بنی آدم صَلَّی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلّم نے اِرشاد فرمایا، (سب سے پہلے) اَنبیائے کرام (علیہم السلام) پھر ان کے بعد جو افضل ہیں پھر ان کے بعد جو افضل ہیں یعنی حسبِ مَراتِب (یعنی رُتبوں کے حساب سے)، آدمی کا دِین کے ساتھ جیسا تعلُّق ہوتا ہے اسی اعتبار سے (آفت و) بلا میں مبتلا کیا جاتا ہے۔ اگر دین میں سَخت ہے تو بلا بھی اس پر سخت ہوگی۔ اور اگر دین میں کمزور ہے تو اس پر آسانی کی جاتی ہے۔ یہی سلسلہ ہمیشہ رہتا ہے یہاں تک کہ زمین پر وہ یُوں چلتا ہے کہ اس پر کوئی گناہ نہیں رہتا۔

(جامع ترمذی ج ٤ ص ١٧٠ رقم الحدیث ٢٤٠٦)

بہر حال یہ سب اللہ ربُّ العزّت عزَّوجلَّ کی مشیّت (م۔شی۔یَّت) سے ہوتا ہے اور نیک بندے صَبْر کرکے اَجر کے خزانے سمیٹتے ہوئے زبانِ حال سے کہتے ہیں ؎

جے سوہنا مرے دُکھ وِچ راضی
تے میں سُکھ نوں چُلّھے پاواں

(یعنی میرا محبوب جب کہ میرے دُکھی ہونے پر خوش ہے تو پھر میں سُکھ چین کو بھاڑ (چولہے) میں جھونکتا ہوں)

پریشانیوں اور بیماریوں پر خوش رہنے کے ضِمن میں ایک ایمان اَفروز حِکایت ملاحظہ فرمایئے چُنانچہ

## (۳۰) بُخار میں سدا بہار

**ایک** دن حُضور سیِّدِ عالَم، نُورِ مُجسَّم، شاہِ بنی آدم، رسولِ مُحتَشَم صلی اللہ تعالٰی علیہ والہٖ وسلّم نے اِرشاد فرمایا، ''مسلمان کے بدن پر جو بھی مُصیبت آتی ہے تو **اللّٰہ** عَزَّوَجَلَّ اُس کے سبب اس کے گُناہ مِٹا دیتا ہے۔'' یہ سُن کر حضرتِ سیِّدُنا اُبَیّ بِنِ کَعب رضی اللہ تعالٰی عنہ نے دعا مانگی، ''**یا اللہ**! عَزَّوَجَلَّ میں تجھ سے اپنی موت تک ایسا **بُخار** طَلَب کرتا ہوں جو مجھے نَماز، روزہ، حج وعُمرہ اور تیری راہ میں جِہاد سے نہ روکے۔'' آپ رضی اللہ تعالٰی عنہ کی دُعا مقبول ہوئی۔ چُنانچہ راوی کا بیان ہے کہ حضرتِ سیِّدُنا اُبَیّ بِنِ کَعب رضی اللہ تعالٰی عنہ کو ہر وقت **بُخار** رَہتا یہاں تک کہ آپ رضی اللہ تعالٰی عنہ کی وفات ہوگئی۔ آپ رضی اللہ تعالٰی عنہ اِس حالت میں بھی مسجد میں نَماز کے لئے حاضِری دیتے، روزہ رکھتے، حج وعُمرہ کرتے اور جہاد کرتے تھے۔'' (کَنزُ العُمّال ج۳ ص۲۹۹ رقم الحدیث ۸۶۳۳) **اللہ** عَزَّوَجَلَّ **کی اُن پر رَحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفِرت ہو۔**

**صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد**

## بُخار کی فضیلت

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** بخار کی فضیلت کے بھی کیا کہنے! حضرتِ سیِّدُنا ابوہُریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ کہ نبیِّ کریم، رءُوفٌ رَّحیم علیہ افضلُ الصَّلٰوۃِ والتَّسلیم کے حُضور میں بُخار کا ذِکر کیا گیا تو ایک شَخْص نے بُخار کو بُرا کہا۔ تاجدارِ رسالت، ماہِ نُبوَّت، محبوبِ ربُّ الْعزّت عزَّوَجَلَّ و صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلّم نے فرمایا، ''بخار کو بُرا نہ کہو، اِس لیے کہ وہ (مومن کو) گناہوں سے اِس طرح پاک کر دیتا ہے جیسے آگ لُوہے کی میل (زنگ) کو صاف کر دیتی ہے۔''

(سُنَنِ ابنِ ماجہ ج ٤ ص ١٠٤، رقم الحدیث ٣٤٦٩)

صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم<br>
پھونک دے جو مری خوشیوں کے چمن کو آقا<br>
چاک دل چاک جگر سوزشِ سینہ دیدو

**صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد**

## (٣١) مَسور کی دال کی فِیس

**حضرتِ** سیِّدُنا ابراہیم بن شیبان علیہ رَحمۃُ الحنّان فرماتے ہیں، ''میں نے چالیس سال تک کبھی چھت کے نیچے کوئی رات نہیں گزاری، مجھے پیٹ بھر کر مسور کی دال کھانے کا بہُت دل کرتا تھا، ایک بار مُلکِ شام میں پکی ہوئی **مَسُور کی دال** کا پیالہ کسی نے دیا، میں نے اُس میں سے کھایا، جب باہر نکلا

تو ایک دُکان پر بوتلیں لٹکی ہوئی نظر آئیں، میں سمجھا یہ سرکہ ہے اور غور سے دیکھنے لگا کسی نے کہا، "آپ کیا دیکھ رہے ہیں یہ شراب ہے" اور مٹکوں کی طرف اشارہ کر کے کہا، "ان میں بھی شراب ہے۔" مجھے جوش آ گیا اور میں نے دُکان کے اندر سے شراب کے مٹکے باہر لا کر زمین پر اُنڈیلنے شروع کر دیئے، میری ہَیبت کی کے باعث دکاندار پر میرا رُعب چھا گیا اور وہ مجھے **گورنمنٹ** کا آدمی سمجھ بیٹھا لہٰذا چُپ چاپ دیکھتا رہا، جب حقیقتِ حال کا اِنکشاف ہوا تو دکاندار نے مجھے حاکمِ مصر و شام ابنِ طولون کے حوالے کر دیا، مجھے دو سو ۲۰۰ بید مارے گئے اور طویل مدت کیلئے جیل میں بند کر دیا گیا۔ رِہائی کی صورت یوں بنی کہ میرے اُستاذِ محترم حضرت سیِّدُنا ابو عبداللہ مغرِبی علیہ رحمۃ اللہ القوی اُس شہر میں تشریف لے آئے۔ مجھ سے پوچھا، "تم نے کیا جُرم کیا تھا؟" عرض کیا، **پیٹ بھر کر مَسور کی دال کھائی اور اس کی فیس میں قید کے علاوہ دو سو ۲۰۰ بَید** (ڈنڈے) **بھی کھائے۔ فرمایا، سَستے چھوٹے۔** اور شراب کے مٹکوں والا قِصّہ بھی بیان کیا۔ اُنہوں نے سِفارش کر کے مجھے آزاد کروایا۔" (رسالۃ القشیریہ، ۱۵۲ باب،

(نفس کی مخالفت) **اللہ** عَزَّوَجَلَّ **کی اُن پر رَحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفِرت ہو۔**

**صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد**

فرمانِ مصطفٰے (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم): جس کے پاس میرا ذکر ہوا اور وہ مجھ پر دُرُودِ شریف نہ پڑھے تو وہ لوگوں میں سے کنجوس ترین شخص ہے۔

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** اللہ والے نَفس کی پَیروی سے ہر دم اِجتِناب (یعنی پرہیز) فرماتے ہیں اگر کبھی نَفس کا مُطالَبہ پورا کر بیٹھتے ہیں تو بعض اوقات سخت آزمائشوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے اور اِس سے اُن کے دَرَجات مزید بُلند ہوتے ہیں۔ یہ سب مُحِبّ ومحبوب کے راز ونیاز ہیں۔

مکتبِ عشق کا دستور نِرالا دیکھا
اس کو چُھٹی نہ ملی جس کو سبق یاد رہا

# (۳۲) مچھلی کا کانٹا

**حضرتِ** سیِّدُنا ابُو الخیر عَسقلانی قُدِّسَ سِرُّہُ الرَّبّانی کئی سال تک مچھلی کھانے کی خواہش کرتے رہے۔ بالآخر حلال طریقے سے یہ بات مُیَسَّر آگئی مگر جُوں ہی کھانے کے لئے ہاتھ بڑھایا تو **مچھلی کا کانٹا** اُنگلی میں چُبھ گیا۔ زَخم اِس قَدَر بگڑا کہ بالآخر آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا ہاتھ ضائع ہوگیا۔ اس پر بارگاہِ خُداوندی عَزَّوَجَلَّ میں عرض کی، **یا اللہ**! عَزَّوَجَلَّ یہ تو اُس شخص کا حال ہے جس نے ایک حلال چیز کی خواہش کی اور اُس کی طرف ہاتھ بڑھایا، اُس شخص کا کیا بنے گا جو حرام چیز کی خواہش کے ساتھ اُس کی جانب ہاتھ بڑھائے گا" (رسالۃ القشیریۃ ص ۱۴۲)

**اللہ** عَزَّوَجَلَّ **کی اُن پر رَحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفرت ہو۔**

**صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب! صَلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد**

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** اللہ والوں کے انداز نرالے ہوتے ہیں، یہ تکلیف پہنچنے پر اس کے مُثبت پہلو نکالتے ہیں اور خوب عاجزی فرماتے ہیں، ہمارا حُسنِ ظن ہے کہ حضرتِ سیِّدُنا ابوالخیر عَسقلانی قُدِّسَ سِرُّہُ الرَّبّانی کو **مچھلی کا کانٹا** بلندیٔ دَرَجات کے لئے لگا تھا، عام آدمی کو بھی مچھلی کھاتے وقت بعض اوقات گلے میں کانٹا اٹک جاتا ہے۔ اگر کبھی ایسا ہو تو **صَبْر و تَحَمُّل** (تَ۔حَم۔مُل) سے کام لینا چاہئے کہ مسلمان کو جو بھی تکلیف پہنچتی ہے اِس سے یا تو اُس کے گناہ مُعاف ہوتے ہیں یا اُس کے دَرَجات بُلند کئے جاتے ہیں چُنانچہ

## کانٹا چُبھنے کی فضیلت

**حضرت** سیِّدُنا ابوسعید خُدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور سیِّدُنا ابو ہُریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبیِّ کریم، رءُوفٌ رَّحیم عَلَیْہِ اَفْضَلُ الصَّلٰوۃِ وَالتَّسْلِیْم نے فرمایا، کہ مسلمان کو کوئی رنج، کوئی دُکھ، کوئی فِکر، کوئی تکلیف، کوئی اَذِیّت اور کوئی غم نہیں پہنچتا یہاں تک کہ **کانٹا** جو اسے چُبھے مگر اللہ تعالیٰ ان کے سبب اُس کے گناہوں کو مٹا دیتا ہے۔" (بخاری شریف ج ۷ ص ۳ رقم الحدیث ۵۶۴۱، ۵۶۴۲)

## مصیبت کی حکمت

**حضُورِ** اکرم، نورِ مُجَسَّم، شاہِ بنی آدم صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلّم نے فرمایا، کہ بندہ کے لئے علمِ الٰہی عَزَّوَجَلَّ میں جب کوئی مرتبہ کمال مُقدَّر ہوتا ہے اور

اپنے عمل سے اس مرتبے کو نہیں پہنچتا تو **اللہ** عَزَّوَجَلَّ اس کے جسم یا مال یا اولاد پر مصیبت ڈالتا ہے پھر اس پر صَبْر عطا فرماتا یہاں تک اسے اس مرتبہ تک پہنچا دیتا ہے جو اس کے لئے علمِ الٰہی عَزَّوَجَلَّ میں مقدَّر ہو چکا ہے۔

(سُنَنِ اَبو داوٗد ص ۱۲۳ رقم الحدیث ۳۰۹۰)

وہ عشقِ حقیقی کی لذّت نہیں پا سکتا
جو رنج و مصیبت سے دوچار نہیں ہوتا

## (۳۳) گاجر اور شَہد

**بُزُرگانِ دین** رَحِمَهُمُ اللّٰهُ الْمُبِین نفس کی سخت مخالفت فرماتے تھے چُنانچہ حضرتِ سیِّدُنا شیخ سَرِی سَقَطی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں، میرا نَفْس تیس ۳۰ یا چالیس سال سے مُطالَبہ کر رہا ہے کہ صِرف ایک گاجر شہد میں تَر کر کے کھالوں مگر اَلحمدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ میں نے نَفْس کی بات نہیں مانی۔" (رسالۃالقشیریۃ ص ۱۵۳) **اللہ** عَزَّوَجَلَّ **کی اُن پر رَحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفرت ہو۔**

## (۳۴) اَنجیر اُگل دیا

**حضرت** سیِّدُنا جعفر بن نُصیر علیہ رَحْمَۃُ القدیر فرماتے ہیں، حضرتِ سیِّدُنا شیخ جُنید رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے مجھے ایک دِرْہم دیکر **وَزیری اَنجیر** لانے کا حکم فرمایا، میں نے حاضِر کر دیئے۔ آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اِفطار کے وقت مُنہ میں

**اَنجیر** رکھا تو فوراً اُگل دیا اور رو پڑے اور فرمایا، **اَنجیر** یہاں سے اٹھالو۔ میں نے سبب پوچھا تو فرمایا، میرے ضَمیر سے آواز آئی، ''تجھے شَرم نہیں آتی کہ **اللہ** عَزَّوَجَلَّ کے لئے ایک خواہش کو ترک کر دینے کے بعد پھر اُس کی تکمیل کرنے لگا ہے۔'' (اَیضاً ص ۱۵٤)

**اللہ** عَزَّوَجَلَّ **کی اُن پر رَحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفرت ہو۔**

**صَلُّوا عَلَى الْحَبِيب ! صَلَّى اللّٰهُ تعالىٰ على محمَّد**

کسی نے بِالکل سچ کہا ہے، ''اپنی لگام ''خواہش'' کے ہاتھ میں مت دو یہ تمہیں اندھیرے کی طرف لے جائیگی۔'' (اَیضاً ص ۱۵٤)

## (۳۵) حلوائی نے لقمے کھلائے

شیخُ الْمُحَقِّقِین، خاتَمُ الْمُحَدِّثِین حضرتِ شیخ عبدُالحق مُحدِّث دِہلوی علیہ رحمۃ اللہ القوی فرماتے ہیں، ''میرے پیرو مرشد سیِّدی **شیخ عبدُالوَهّاب مُتَّقی** رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور اُن کا ایک دوست ایک بار قَحط کے زمانے میں مسجد کے الگ الگ کونے میں مَحوِ عبادت تھے۔ دونوں نے پہلے ہی سے باہَم طے کر لیا تھا کہ نہ آپس میں بات چیت کریں گے، نہ کسی سے کھانا مانگیں گے اور نہ اپنے ہاتھ سے کچھ کھائیں گے۔ مُتَواتِر (مُ۔تَ۔واتِر) **بیس روز** اِسی طرح گزر گئے۔ **اِکیسویں دن** ایک **حَلوائی** نے مسجد میں آکر دونوں کے درمیان کھانا رکھا

اور چلا گیا۔ (چُونکہ یہ طے ہوا تھا کہ اپنے ہاتھ سے کچھ نہیں کھائیں گے لہٰذا) ان دونوں نے اِس میں سے کچھ نہ کھایا، **بائیسویں دن وہ پھر آیا** اور کھانا رکھ گیا، اِس مرتبہ بھی دونوں نے کھانے کو ہاتھ نہ لگایا، **تیئیسویں دن اُس حلوائی نے آکر خود اپنے ہاتھوں سے نِوالے بنا بنا کر ان دونوں کو کھانا کِھلایا۔**" (اَخبارُ الاَخیار ص ۲۷۸ مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر) **اللہ** عَزَّوَجَلَّ **کی اُن پر رَحمت ہو اور اُن کے صدقے ہماری مغفرت ہو۔**

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب! صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّد

## (۳۶) گوشْت کی ناکارہ ہڈِّیاں

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** حضرتِ سیِّدُنا شیخ عبدالوھاب مُتَّقی قادِری شاذلی علیہ رَحمۃُ اللہِ الوَلی بَہُت بڑے فاقہ مست ولیُّ اللہ تھے، ایک بار ریاضتوں، ترکِ سُوال اور بھوک کا تذکِرہ نکلا تو فرمایا، "ایک دَور وہ تھا کہ میں قصّاب کے پاس سے پھینکنے والی **ناکارہ ہڈّیاں** اور گیہوں کے تنکے جو کھیتوں میں پھینک دیئے جاتے ہیں اُٹھا لاتا، دھو کر دیگچی میں اُبال کر اس کے شوربہ کا ایک پیالہ پی کر گُزارہ کرتا، لوگوں کو جب اِس کی اطلاع ہوئی تو وہ طرح طرح کے کھانے لانے لگے۔ یہ حال دیکھ کر میں وہاں سے روانہ ہو گیا اور پھر کسی جگہ تین دن سے زِیادہ قیام نہ کرنے کا معمول بنا لیا۔" (اَیضاً ص ۲۷۷) **اللہ** عَزَّوَجَلَّ **کی اُن پر**

رَحمت ہو اور اُن کے صدقے ہماری مغفرت ہو۔

بھوک کی عادت بنے اور اِستِقامت بھی ملے

خاتمہ بالخیر ہو اللہ! جنّت بھی ملے

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالیٰ علیٰ محمَّد

دعوتِ اسلامی کے سنّتوں کی تربیت کے مَدَنی قافلوں میں سفر اور روزانہ فکرِ مدینہ کے ذَرِیعے مَدَنی اِنعامات کا کارڈ پُر کر کے ہر مَدَنی ماہ کے دَس دن کے اندر اندر اپنے یہاں کے ذِمّہ دار کو جمع کروانے کا معمول بنا لیجئے۔ اِن شاءَ اللہ عَزَّوَجَلَّ اِس کی بَرَکت سے پابندِ سنّت بننے ، گناہوں سے نفرت کرنے اور ایمان کی حفاظت کیلئے کُڑھنے کا ذِہن بنے گا۔

## (۳۷) کھانے سے قَبل خوف

حضرتِ سیِّدُنا وَہب بن وَرد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ایک ایک یا دُو دُو یا تین تین دن بھوکے رہنے کے بعد ایک روٹی لیتے اور یوں دُعا کرتے، ”یا اللہ عَزَّوَجَلَّ تُو جانتا ہے کہ میں بغیر اسے کھائے تیری عبادت کی طاقت نہیں رکھتا اور مجھے کمزوری اور اَلَم (غم) کا ڈر ہے۔ یا اللہ! اگر اس روٹی میں کوئی خرابی یا حرام ہو تو لاعلمی میں میرے پیٹ میں جانے پر مجھے اس کھانے پر نہ پکڑنا۔“ یہ دُعا کرنے کے بعد

فرمانِ مصطفےٰ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم): جس نے مجھ پر دس مرتبہ صبح اور دس مرتبہ شام درود پاک پڑھا اسے قیامت کے دن میری شفاعت ملے گی۔

آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ **روٹی** کو پانی میں بھگوتے اور تناول فرمالیتے۔ (منہاج العابدین ص ۹۸) **اللہ** عزّوجلّ **کی اُن پر رحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفِرت ہو۔**

**صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد**

## کھا کر رونا چاہئے

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** بے فکری کے ساتھ ہر چیز کھائے چلے جانا باعِث تشویش ہے، آخِرت کے حساب سے ہمیں ڈرنا چاہئے، **حُجَّۃُ الْاِسلام** حضرت سیِّدُنا امام محمد غزالی علیہ رحمۃ اللہ الوالی **اِحیاءُ الْعُلوم** میں فرماتے ہیں، کھا کر رونے والا اور کھا کر لَہو ولَعِب (یعنی کھیل کھود یا ہنسی مذاق) میں پڑ جانے والا دونوں برابر نہیں ہوسکتے۔ (اِحیاءُ العُلوم ج ۲ ص ۸) مزید فرماتے ہیں، مُشتَبہ کھانے پر اِستِغفار اور غم کا اِظہار کرے تا کہ اس کے آنسوؤں اور غم کے سبب اس کے حق میں جہنّم کی آگ بُجھ جائے جو کہ ایسے کھانے کی وجہ سے اگر پیش ہونے والی ہو۔ کیونکہ حُضُور اکرم، نورِ مُجَسَّم، شاہِ بنی آدم صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلّم نے اِرشاد فرمایا، "جو گوشت حرام سے پروان چڑھا آگ اُس کی زیادہ مستحق ہے۔"

(شُعَبُ الایمان ج ۵ ص ۵٦ حدیث ۵۷٦۱)

**صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد**

# (۳۸) سوکھی روٹی کا ٹکڑا

**حضرت** سیّدُنا جُنید بغدادی علیہ رحمۃ الھادی فرماتے ہیں، ایک روز حضرت سیّدُنا حارِث بن اَسَد مُحاسِبی علیہ رَحْمَۃُ الرَّبِّی میرے گھر کے قریب سے گزرے، میں نے ان میں **بھوک** کے آثار پائے تو عرض کیا، ''چچا جان! تشریف لایئے اور کچھ کھا لیجئے۔'' آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ تشریف لے آئے، گھر میں اور کچھ تو نہیں تھا، پڑوس میں سے **شادی کا کھانا** آیا ہوا تھا وُہی حاضِر کر دیا۔ اُنہوں نے ایک لُقمہ لیا اور مُنہ میں کئی بار گُھمایا پھر دِہلیز میں جا کر باہَر نکال دیا اور تشریف لے گئے۔ پھر کچھ عرصہ بعد جب انہیں دوبارہ دیکھا تو میں نے اُس دن نہ کھانے کا سبب دریافت کیا تو فرمایا، ''مجھے بھوک لگ رہی تھی لٰہذا میں نے چاہا کہ تمہارا کھانا کھا لوں اور تمہیں خوش کر دوں مگر میرے اور **اللہ** عَزَّوَجَلَّ کے درمیان یہ عہد ہے کہ جس کھانے میں ''شُبہ'' ہو وہ میرے حَلق سے نیچے نہیں اُترے گا، یہی وجہ تھی کہ میں اُس کو نِگل نہ سکا۔'' میں نے عرض کیا، ''وہ کھانا میرے پڑوس کے ہاں سے شادی کا آیا تھا، آج پھر گھر پر قدم رنجہ فرمایئے۔'' آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ تشریف لے آئے۔ میں نے **سوکھی روٹی کا ٹکڑا** پیش کیا۔ آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ نے وہ تناوُل فرما لیا، اور فرمایا، ''دَرویشوں کو ایسا ہی کھانا پیش کیا کرو۔'' (رسالۃ القُشَیریۃ ص ۴۲۹ ۔ ۴۳۰)

**اللہ** عَزَّوَجَلَّ **کی اُن پر رحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری**

**مغفِرت ہو۔**

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمّد

## (۳۹) اُنگلی کی رَگ پھڑک اُٹھتی

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** دیکھا آپ نے! لاکھ بھوک لگی ہو مگر اَولیاءُ اللہ رَحِمَہُمُ اللّٰہُ تعالٰی مُشتَبہ (یعنی مشکوک) کھانے کو تناوُل نہیں فرماتے تھے۔ حضرتِ سیِّدُنا حارِث مُحاسِبی رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ پر **اللہ** عَزَّوَجَلَّ کا خاص کرم تھا۔ حضرتِ سیِّدُنا ابوعلی دقاق علیہ رحمۃُ الرزّاق سے منقول ہے، "جب بھی حضرت سیِّدُنا حارِث مُحاسِبی عَلَیْہِ رَحْمَۃُ الرَّبِّی کسی مُشتَبہ کھانے کی طرف ہاتھ بڑھاتے تو آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کی ایک اُنگلی کی **رَگ** پھڑک اُٹھتی اور آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ وہ کھانا نہ کھاتے۔" (اَیضاً ص ۴۲۹) کئی اولیائے کرام رَحِمَہُمُ اللّٰہُ تعالٰی سے اس طرح کی کرامات منسوب ہیں کہ ان کو حرام و مشکوک کھانے کا عِلم ہو جایا کرتا تھا۔

**اللہ عَزَّوَجَلَّ کی اُن پر رَحمت ہو اور اُن کے صدقے ہماری مغفِرت ہو۔**

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمّد

## (۴۰) عابِد اور اَنار کا دَرَخت

**نَقل** ہے، ایک عابِد کسی پہاڑ میں رَہتا تھا۔ وہاں **اَنار کا دَرَخت** تھا، ہر روز **تین**^۳ **انار** اس میں آتے، انہیں کھاتا اور عبادت کرتا۔ حق عَزَّوَجَلَّ کو

**امتحان** منظور ہوا۔ ایک روز اتار نہ لگے۔ صبر کیا دُو روز اور یہی ماجرا گزرا۔ تیسرے دن (بھوک سے) گھبرا کر پہاڑ سے نیچے اُترا۔ اُس کے نیچے ایک نصرانی (یعنی عیسائی) رہا کرتا تھا۔ اُس سے سُوال کیا، نصرانی نے **چار روٹیاں** دیں۔ اس (نصرانی) کا کُتا بھونکنے لگا، عابد نے ایک روٹی ڈال دی۔ کُتّے نے کھا کر پھر پیچھا کیا، دُوسری روٹی ڈال دی، کُتّے نے وہ بھی کھالی مگر پیچھا نہ چھوڑا۔ جب چاروں کھالیں اور بھونکنے سے باز نہ آیا، عابد نے کہا، "اے حریصِ ناحق کوش! (یعنی ناحق کوشش کرنے والے لالچی!) تجھے شرم نہیں آتی کہ میں تیرے گھر سے بھیک مانگ کر روٹیاں لایا اور تُو نے مجھ سے سب چھین لیں، اب بھی پیچھا نہیں چھوڑتا۔" **کُتّے** نے کہا، "میں تجھ سے زیادہ بے شرم نہیں کہ جس مالِک نے برسوں بے محنت ومشقّت ایسا نفیس رِزق تجھے کھلایا، (ذرا سا امتحان لینے اور) تین روز نہ دینے پر (بھوک سے) اتنا گھبرا گیا کہ اس کے دشمن (نصرانی) کے گھر بھیک مانگنے آیا۔"

(اَحسنُ الوِعاء ص۱۴۴، مکتبۃ المدینہ)

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** اس حِکایت سے یہ درس ملا کہ جو **اللہ** عَزَّوَجَلَّ ہمیں اس قدر نعمتوں سے نوازتا ہے اگر کبھی اُسی کی طرف سے امتحان کی صورت بن جائے تو بے صبری کا مُظاہرہ اور شکوہ کرنے کے بجائے صبرو

اِستِقلال سے کام لینا چاہئے۔ اِس بات کو اِس حکایت سے سمجھئے:۔

## (۴۱) محمود و ایاز اور ککڑی کی قاش

**منقول** ہے، مشہور عاشقِ رسول بادشاہ، سلطان محمود غزنوی علیہ رحمۃُ اللّٰہِ القوی کے پاس کوئی شخص کَکڑی لے کر حاضر ہوا۔ سلطان نے **ککڑی** قبول فرما لی اور پیش کرنے والے کو انعام دیا۔ پھر اپنے ہاتھ سے کَکڑی کی ایک **قاش** تراش کر اپنے منظورِ نظر غلام **ایاز** کو عطا فرمائی۔ ایاز مزے لے لے کر کھا گیا۔ پھر سلطان نے دوسری پھانک کاٹی اور خود کھانے لگے تو وہ اس قدر کڑوی تھی کہ زبان پر رکھنا مشکل تھا۔ سلطان نے حیرت سے ایاز کی طرف دیکھا اور فرمایا، "**ایاز**! اتنی کڑوی پھانک تُو کیسے کھا گیا؟ واہ! تیرے چہرے پر تو ذرّہ برابر ناگواری کے اثرات بھی نُمودار نہ ہوئے؟" ایاز نے عرض کیا، "عالی جاہ! کَکڑی واقعی بہُت کڑوی تھی۔ مُنہ میں ڈالی تو **عَقل** نے کہا، "تھوک دے۔" مگر **عشق** بول اُٹھا، "ایاز خبردار! یہ وہی ہاتھ ہیں جن سے روزانہ میٹھی اَشیاء کھاتا رہا ہے، اگر ایک دن کڑوی چیز مل گئی تو کیا ہوا! اِس کو تھوک دینا آدابِ مَحَبَّت کے خلاف ہے لہٰذا عشق کی رہنمائی پر میں کَکڑی کی کڑوی قاش کھا گیا۔" (رہبرِ زندگی ص ۱۶۷) **اللہ** عَزَّوَجَلَّ **کی اُن پر رَحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفِرت ہو۔**

**صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد**

**پیارے پیارے اسلامی بھائیو!** یہی شان بَحَیثیَّتِ مسلمان ہماری بھی ہونی چاہئے کہ جس ربُّ العِباد جلَّ جلالُہٗ نے ہم پر لاتعداد اِحسانات فرمائے ہیں، اگر کبھی اُس کی طرف سے کوئی مصیبت واُفتاد بھی آجائے، تو اُسے خندہ پیشانی سے قبول کرلیں۔ با کمال وہ نہیں جو محبوب کی طرف سے مَحَبَّت وپیار ملنے کے سبب وفادار رہے۔ با کمال تو وہ ہے کہ محبوب کی طرف سے دُھتکار ملنے کے باوُجُود بھی اس کا وفادار وجاں نثار رہے۔ ؎

وہ عشقِ حقیقی کی لذّت نہیں پاسکتا
جو رنج ومصیبت سے دوچار نہیں ہوتا

## (۴۲) عیسائی راہِب کا قبولِ اِسلام

**ایک بُزُرگ** رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے **ایک عیسائی راہِب** پر انفِرادی کوشِش فرماتے ہوئے اس کو اسلام کی دعوت دی، بہت بَحث ومُباحَثہ کے بعد اُس نے کہا، ''حضرتِ سیِّدُنا عیسیٰ روحُ اللہ علیٰ نَبِیِّنا وَعَلَیْہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلام کا مُعجِزہ تھا کہ **40** دن تک کچھ نہیں کھاتے تھے اور یہ کمال صِرف نبی علیہ السّلام یاصِدِّیق ہی کو حاصِل ہوسکتا ہے۔'' اُس بُزُرگ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا، ''اگر میں **50** دن تک بھوکا رہ جاؤں تو کیا تم کُفر چھوڑ کر مسلمان ہوجاؤ گے؟'' اور اس بات کو جان لوگے کہ اسلام ہی حق ہے اور تم باطل کے پیروکار ہو؟'' اُس نے جواب دیا، ''ہاں۔''

فرمانِ مصطفٰے (صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم) مجھ پر دُرُود شریف پڑھو اللہ تعالیٰ تم پر رحمت بھیجے گا۔

چُنانچہ وہ بُزُرگ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اُسی کے یہاں ٹھہر گئے اور **50** دن تک کچھ نہ کھایا، پھر مزید **10** دن بڑھا کر **60** دن تک کا فاقہ کیا۔ وہ راہِب یہ **کرامت** دیکھ کر مسلمان ہوگیا۔ (اِحیاءُ العُلوم ج ۳ ص ۹۸) **اللہ عَزَّوَجَلَّ کی اُن پر رَحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفِرت ہو۔**

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** اِس حکایت سے ہرگز کوئی یہ نہ سمجھے کہ وہ بُزُرگ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ مَعاذَاللہ عَزَّوَجَلَّ حضرتِ سیِّدُنا عیسیٰ روحُ اللہ علیٰ نَبِیِّنا وَعَلَیْہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلام سے بڑھ گئے۔ اسلام کا یہ مُسلَّمہ **عقیدہ** ہے کہ کسی بھی نبی علیہ السّلام سے کوئی غیرِ نبی افضل ہو ہی نہیں سکتا۔ اور جو غیرِ نبی کو نبی علیہ السّلام سے افضل مانے وہ **کافِر** ہے۔ بات دراَصل یہ ہے کہ اسلام آوری سے قَبل وہ **راہِب** یہ سمجھتا تھا کہ حضرتِ سیِّدُنا عیسیٰ روحُ اللہ علیٰ نَبِیِّنا وَعَلَیْہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلام کے بعد اب کوئی غلامِ مصطفٰے صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلّم **40** دن کا فاقہ کر ہی نہیں سکتا۔ اِس لئے اُس بُزُرگ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے **کرامت** دِکھا کر اُس کی غَلَط فَہمی دور کردی کہ **40** دن کا فاقہ حضرتِ سیِّدُنا عیسیٰ علیہ السّلام کا خاصہ نہیں، غلامانِ مصطفٰے صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلّم **40** دن کجا **60** دن بھی بھوکے رہنے کے باوُجُود جی سکتے ہیں۔

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

چاہیں تو اشاروں سے اپنے کایا ہی پلٹ دیں دنیا کی
صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم
یہ شان ہے خدمتگاروں کی سرکار کا عالم کیا ہوگا

## (۴۳) مچھلی چاول

**ایک** بصری بُزُرگ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے بارے میں منقول ہے، بیس برس تک ان کا نَفس **مچھلی چاول** اور روٹی کا مطالبہ کرتا رہا مگر وہ اپنے نَفس کو مارتے رہے اور یہ چیزیں نہیں کھائیں۔ وفات کے بعد کسی نے خواب میں دیکھا تو پوچھا، "**ما فعل اللّٰہُ بِکَ**؟ یعنی **اللہ** عَزَّوَجَلَّ نے آپ کے ساتھ کیا مُعامَلہ فرمایا؟" جواب دیا، "**اللہ** عَزَّوَجَلَّ کے فضل وکرم سے مجھے جو کچھ نعمتیں مَرحمت کی گئیں وہ بیان سے باہر ہیں۔ سب سے پہلے **مچھلی چاول** اور روٹی دیکر کہا گیا، آج جس قدر دل چاہے کھاؤ۔ (احیاءُ العُلوم ج ۳ ص ۱۰۳) **اللہ** عَزَّوَجَلَّ **کی اُن پر رَحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفرت ہو۔**

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** دیکھا آپ نے! نَفس کی پَیروی نہ کرنے والوں کا کس قدر اعلیٰ مقام ہوتا ہے۔ جو خوش نصیب لوگ **اللہ** عَزَّوَجَلَّ کی رضا کی خاطر نَفس کو مارتے ہوئے دنیا کی نعمتوں سے پرہیز کرتے ہوئے بھوک برداشت کرنے میں کامیاب ہو جاتے ہیں اُن کو مبارک ہو کہ مرنے کے بعد

ان کو جنّت کی اعلیٰ نعمتیں عنایت ہوں گی۔ چنانچہ **اللہ** عَزَّوَجَلَّ سورۃُ الْحَاقّٰہ کی آیت نمبر ۲۴ میں ارشاد فرماتا ہے:۔

كُلُوْا وَاشْرَبُوْا هَنِیْٓــٴًـۢا بِمَاۤ اَسْلَفْتُمْ فِی الْاَیَّامِ الْخَالِیَةِ (پ۲۹ الحآقّۃ آیت ۲۴)

**ترجمۂ کنزالایمان:** کھاؤ اور پیو رچتا ہوا صِلہ اس کا جو تم نے گزرے دنوں میں آگے بھیجا۔

## (۴۴) دل کیلئے نَفع بَخْش

**حضرتِ** سیِّدُنا شیخ ابوسُلیمان دارانی قُدِّسَ سِرُّہُ النُّورانی فرماتے ہیں، ''نفس کی کسی خواہش کو تَرک کر دینا دل کیلئے ایک سال کے روزے اور شب بیداری سے بھی زِیادہ نَفع بخش ہے۔ (اَیضاً ج ۳ ص ۱۰۳) **اللہ** عَزَّوَجَلَّ **کی اُن پر رَحْمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفرت ہو۔**

**صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب! صلَّی اللہُ تعالٰی علٰی محمَّد**

## (۴۵) جنّت کا ولیمہ

حُجَّۃُ الْاِسلام حضرتِ سیِّدُنا امام محمد غزالی علیہ رحمۃ اللہ الوالی فرماتے ہیں، ''راہِ آخِرت پر گامزن بُزرگانِ دین عَلَیہِم رَحْمَۃُ اللہِ الْمُبِین خواہشاتِ نفس کی تکمیل سے بچتے تھے کیوں کہ انسان اگر حسبِ خواہش لذیذ چیزیں کھاتا رہے تو اس سے اُس کے **نفس** میں اکڑ (یعنی مغروری) پیدا ہو جاتی اور اس کا **دل** سخت ہو جاتا ہے،

فرمانِ مصطفٰی (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم) جس نے مجھ پر روزِ جمعہ دو سو بار دُرُودِ پاک پڑھا اُس کے دو سو سال کے گناہ معاف ہوں گے۔

نیز وہ دُنیا کی لذیذ چیزوں سے اِس قدر مانوس ہو جاتا ہے کہ لذائذِ دنیا کی مَحَبَّت اس کے دل میں گھر کر جاتی ہے اور وہ **ربِّ کائنات** جَلَّ جلالُہٗ کی ملاقات اور اُس کی بارگاہِ عالی میں حاضری کو بھول جاتا ہے۔ اس کے حق میں دنیا جنّت اور موت قید خانہ بن جاتی ہے۔ جو اپنے نَفْس پر سختی ڈالے اور اس کو لذّتوں سے محروم رکھے تو دنیا اُس کیلئے قید خانہ بن جاتی ہے اور اِس میں وہ گھُٹن محسوس کرتا ہے، اب اِس کا **نَفْس** دنیا سے کوچ کرنا اور موت کے ذَرِیعہ زندگی کی قید سے آزاد ہو جانا پسند کرتا ہے۔ اِسی بات کی طرف اشارہ کرتے ہوئے حضرتِ سیِّدُنا **یحییٰ مُعاذ** رازی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں، **اے** صِدّیقین کے گُروہ! **جنّت کا ولیمہ** کھانے کیلئے اپنے آپ کو بھوکا رکھو کیوں کہ نَفْس کو جس قَدَر بھوکا رکھا جائے اُسی قَدَر کھانے کی خواہش بڑھتی ہے۔ (یعنی جب شدّت سے بھوک لگی ہوتی ہے اُس وقت کھانا کھانے میں زیادہ لُطف آتا ہے، اس کا تجربہ (تَجْ۔رِبَہ) عُمُوماً ہر روزہ دار کو ہوتا ہے، لہٰذا دنیا میں خوب بھوکے رہو تا کہ جنّت کی اعلیٰ نعمتوں سے خوب لذّت یاب ہوسکو۔) (اَیضاً ص ۹۹) **اللہ** عَزَّوَجَلَّ **کی اُن پر رَحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفرت ہو۔**

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صَلَّی اللّٰہُ تَعالٰی عَلٰی مُحَمَّد

## (۴۶) دھوپ کا سوکھا ہوا آٹا

**حضرتِ** سیِّدُنا عُتْبَةُ الْغُلام عَلَیْہِ رَحْمَۃُ رَبِّ الْاَنَام آٹا گوندھ کر دھوپ

میں سکھا کر تناوُل فرمالیتے اور فرمایا کرتے: "ایک روٹی کے ٹکڑے اور نمک پر گزارہ کرلینا چاہئے۔ تاکہ بروزِ قِیامت بُھنا ہوا گوشْت اور اچّھا اچّھا کھانا ملے۔" (اِحیاءُ العُلوم ج ۳ ص ۱۰۰) **اللہ عَزَّوَجَلَّ کی اُن پر رَحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفِرت ہو۔**

**صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد**

## (۴۷) 40 سال تک دُودھ نہ پِیا

**حضرتِ** سیِّدُنا مالِک بن دِینار علیہ رحمۃُ اللہِ الجبّار کے بارے میں منقول ہے، آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا نَفْس **40** برس تک دودھ کی خواہش کرتا رہا مگر آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے نہ پیا۔ ایک دن نذرانہ میں کسی نے کھجوریں دیں تو آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے شاگردوں کو عنایت کرتے ہوئے فرمایا، آپ لوگ کھالیجئے میں نے **40** سال سے کھجور (کھانا تو دُور کی بات ہے) چکھی تک نہیں۔ (اَیضاً ص ۱۰۱) **اللہ** عَزَّوَجَلَّ **کی اُن پر رَحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفِرت ہو۔**

**صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد**

## (۴۸) گوشْت روٹی

**حضرتِ سیِّدُنا عُتبۃُ الْغُلام** علیہ رحمۃُ ربِّ الانام سات برس تک **گوشْت** کی خواہش کو ٹالتے رہے پھر ایک دن روٹی اور گوشت کی ایک بوٹی خرید

فرمائی۔ بوٹی بھون کر روٹی پر رکھی، اتنے میں ایک **یتیم** بچّہ آگیا، آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اُس کو روٹی اور بوٹی عنایت فرما دی۔ پھر رو پڑے اور پارہ ۲۹ سورۃُ الدّھر کی آٹھویں آیتِ کریمہ تلاوت کرنے لگے:۔

وَيُطْعِمُونَ الطَّعَامَ عَلٰى حُبِّهٖ مِسْكِيْنًا وَّيَتِيْمًا وَّاَسِيْرًا۝ (پ ۲۹ الدّھر آیت ۸)

ترجمۂ کنزالایمان: اور کھانا کھلاتے ہیں اُس کی محبّت پر مسکین اور یتیم اور اَسیر (یعنی قیدی) کو۔

**حضرت** سیِّدُنا **عُتبۃُ الغُلام** علیہ رحمۃ ربِّ الانام نے اس کے بعد کبھی بھی روٹی اور بُھنا ہوا گوشت نہ چکھا۔ (ایضاً ص ۲۱۱) **اللہ** عزّوجلّ **کی ان پر رَحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفِرت ہو۔**

صَلُّوا عَلَى الْحَبِيْب ! صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى مُحَمَّد

## (۴۹) خوفناک آندھی

**حضرت** سیِّدُنا **عُتبۃُ الغُلام** علیہ رحمۃ ربِّ الانام فرماتے ہیں، کئی برس تک نفس کھجور کی خواہش کرتا رہا، میں نے ایک دن کچھ کھجوریں خرید کر اِفطاری کیلئے رکھیں، اتنے میں اِس قدر **خوفناک آندھی** چلی کہ ہر طرف تاریکی چھا گئی اور لوگوں میں خوف وہراس پھیل گیا۔ یہ دیکھ کر میں نے اپنے آپ سے کہا، یہ تیری جُرأت اور (نفس کی پیروی کیلئے) کھجوریں خریدنے کے سبب ہوا اور تیرے گناہوں کے باعث

فرمانِ مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم: جس کے پاس میرا ذکر ہوا اور وہ مجھ پر دُرُود شریف نہ پڑھے تو وہ لوگوں میں سے کنجوس ترین شخص ہے۔

لوگ اِس آندھی میں مبتلا ہوئے۔ پھر عہد کیا، اب اِسے نہیں چکھوں گا۔ (اَیضاً ص ۲۱۰)

**اللہ عَزَّوَجَلَّ کی اُن پر رَحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفرت ہو۔**

**صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد**

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** حضرت سیِّدُنا عُتبۃُ الْغُلام علیہ رَحمۃُ ربِّ الانام کی عاجِزی تھی کہ آندھی آئی تو اِس پر اپنے آپ کو مَوردِ الزام ٹھہرایا! بُزُرگوں کی بَرَکت سے مُصیبتیں آتی نہیں ٹل جاتی ہیں۔ کیا بعید کہ **زلزلہ** آنے والا ہو اور وہ ان کی بَرَکت سے **آندھی** سے بدل گیا ہو! منقول ہے، ''نیک لوگوں کے تذکرہ کے وَقت رَحمت نازِل ہوتی ہے۔'' (کشف الخفاء ج۲ ص ۹۱ رقم الحدیث ۱۷۷۲) جب صِرف تذکرہ پر نُزُولِ رَحمت کی بِشارت ہے تو جہاں ولیُّ اللہ کا وُجودِ مسعود موجود ہو وہاں رَحمتوں کا کیا عالَم ہوتا ہوگا!

جو ولیوں کے مزاروں پر مسلماں آتے جاتے ہیں
خدا عَزَّوَجَلَّ کی رَحمتوں سے حصّہ وافِر وہ پاتے ہیں

## (۵۰) سبز پیالہ

**حضرت** سیِّدُنا شقیق بن ابراہیم علیہ رحمۃ اللہ الکریم فرماتے ہیں، ''میں **مکّۂ مکرّمہ** زادھا اللہ شرفًا میں سرکارِ **مکّۂ مکرّمہ**، سردارِ مدینۂ منوَّرہ صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلَّم کی **وِلادت گاہ شریف** کے قریب حضرت سیِّدُنا **ابراھیم** بن اَدھم علیہ

رحمۃُ اللّٰہِ ربِّ الاَعظم سے ملا کہ آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ راستے کے کنارے پر بیٹھے رو رہے ہیں۔ میں آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے پاس جا کر بیٹھ گیا اور پوچھا، ''اے ابواسحٰق! (یہ آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی کُنیت تھی) یہ رونا کیسا؟'' ارشاد فرمایا، ''خیر ہے۔'' میں نے اپنی بات کو دو۲ تین۳ مرتبہ اصرار کے ساتھ کہا تو ارشاد فرمایا، ''اے شقیق (رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ)! میرا پردہ رکھنا'' میں نے کہا، ''جو جی میں آئے فرما دیجئے!'' فرمایا، ''میرا نفس تیس۳۰ سال سے **سِکْباج** (سرکہ، گوشت اور خوشبودار مصالحہ سے تیار کردہ سالن) کی خواہش میں بے چین تھا مگر میں اسے منع کرتا رہا۔ گزشتہ رات جبکہ میں بیٹھا ہوا تھا مجھے نیند نے آگھیرا۔ ایک نوجوان کو ہاتھ میں **سبز پیالہ** لئے دیکھا جس سے **سِکْباج** کی خوشبودار بھاپ اُٹھ رہی تھی۔ میں ہمت جمع کر کے اُس سے دُور ہٹا تو اس (نوجوان) نے وہ پیالہ میری طرف بڑھا کر کہا، ''اے ابراہیم (رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ) کھائیے!'' میں نے جواب دیا، ''میں نہیں کھاتا، میں اسے **اللہ** عزّوجلّ کے لئے چھوڑ چکا ہوں'' کہا، ''**اللہ** عزّوجلّ نے ہی آپ کو نوازا ہے، کھائیے!'' میرے پاس کوئی جواب نہ بچا میں رو دیا۔ تو کہا، ''کھائیے، **اللہ** عزّوجلّ آپ پر رحم فرمائے۔'' میں نے کہا، ''ہمیں حکم دیا گیا ہے کہ جب تک یقین نہ ہو کہاں سے آیا ہے اپنے پیٹوں میں نہ ڈالیں۔'' کہنے لگا، ''کھائیے! **اللہ** عزّوجلّ آپ کو عافیت بخشے، مجھے یہ کھانا دے کر کہا گیا کہ **اے خضر** (علیہ السلام)! **اسے** لے جاؤ اور ابراہیم بن اَدْھم علیہ

رحمۃُ اللہِ ربّ الاَعظم) کے نفس کو کھلاؤ کہ **اللہ** عزَّوَجَلَّ نے ، اس کو (سِکباج سے) روکے رکھنے پر اس طویل صبر کے سبب اس پر رحم فرمادیا ، اے ابراہیم (رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ) ! میں نے فرشتوں کو کہتے ہوئے سنا ، '' جسے عطاء کیا جائے اور وہ نہ لے تو پھر طلب کرنے پر اسے نہ دیا جائیگا۔'' میں نے کہا ، '' اگر ایسا معاملہ ہے تو میں اللہ تعالیٰ کے ساتھ کئے ہوئے وعدے کے سبب آپ کے سامنے ایسا ہی ہوں (یعنی نہ کھاؤں گا) '' پھر میں پلٹا تو ایک نوجوان نے انہیں کوئی چیز دیتے ہوئے کہا ، '' **اے خضر** (علیہ السلام) ! انہیں خود کھلائیے۔'' چنانچہ آپ علیہ السلام مجھے لقمے دیتے رہے یہاں تک کہ میری آنکھ کھل گئی۔ میں اٹھا تو منہ میں اسکا ذائقہ موجود تھا۔''

سیِّدُنا شقیق رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں ، '' میں نے عرض کیا ، '' اپنا ہاتھ دکھائیے ! '' میں نے آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا ہاتھ تھاما اور اسے چوم لیا۔'' ملخصاً (اِحیاءُ العُلوم ج ۳ ص ۱۰۰ ، ۱۰۱)

**اللہ عزَّوَجَلَّ کی اُن پر رَحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفرت ہو۔**

**صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّد**

## ایمان بر خاتمہ کا عمل

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** دیکھا آپ نے ! حضرتِ سیِّدُنا ابراہیم بن اَدہم علیہ رحمۃُ اللہِ ربّ الاَعظم خواہشاتِ نفسانی کو کس طرح کچلتے تھے۔ **تیس برس** ۳۰ سے **سِکباج** کھانے کی خواہش کو مار رکھا تھا۔ **اللہ** عزَّوَجَلَّ کی رَحمت سے

حضرتِ سیِّدُنا خضر علیٰ نَبِیِّناوَعلیہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلام نے تشریف لا کر انہیں اپنے پیارے پیارے ہاتھوں سے **سِکباج** کھلایا۔ حضرتِ سیِّدُنا خضر علیٰ نَبِیِّناوَعلیہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلام **اللّٰہ** عَزَّوَجَلَّ کے نبی ہیں جو کہ ابھی تک ظاہری حیات سے **مُتَّصِف** (مُت ۔ تَ ۔ صِف) ہیں۔ آپ علیہ السلام کی برکت کا ایک مَدَنی پھول پیش کرتا ہوں اِس کو اپنے دل کے مَدَنی گلدستے میں ضَرور سجا لیجئے چنانچہ تفسیرِ صاوی شریف میں ہے، جو کوئی حضرت **سیِّدُنا خضر** علیٰ نَبِیِّناوَعلیہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلام کا نام مع **کُنیت** و وَلدِیّت ولقب یاد رکھے گا، اِن شَآءَ اللّٰہ عَزَّوَجَلَّ اُس کا **ایمان پر خاتمہ** ہوگا۔ آپ کا نام مع کُنیت ووَلدِیّت ولقب اِس طرح ہے: **اَبُوالْعَبَّاس بَلْیَا بِنْ مُلْکَان الخِضَر** ۔ (تفسیرِ صاوی ج ۲ ص ۱۲۰۷) **اللہ** عَزَّوَجَلَّ **کی اُن پر رَحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفِرت ہو۔**

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (۵۱) نفس کے ساتھ گفتگو

**حضرت** سیِّدُنا امامِ اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے شہزادے حضرت سیِّدُنا حَمّاد علیہ رحمۃُ الجواد فرماتے ہیں، "میں حضرت سیِّدُنا داؤد طائی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی خدمت میں حاضِر ہوا، گھر کے اندر سے آواز آرہی تھی "اے نَفس! تُو نے **گاجر** کی خواہِش کی میں نے کِھلا دیا پھر تُو نے **کھجور** کا مطالبہ شروع کر دیا! خدا عَزَّوَجَلَّ کی

قسم! تجھے کبھی بھی کھجور نہیں کھلاؤں گا۔ میں سلام کرکے اندر داخل ہوا تو آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ تنہا تھے۔ (یعنی آپ یہ باتیں اپنے نفس کے ساتھ کر رہے تھے۔)" (ایضاً ص ۱۰۱)

**اللہ عَزَّوَجَلَّ کی اُن پر رحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفرت ہو۔**

صَلُّوا عَلَى الْحَبِيب! صلَّی اللہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (۵۲) سبزی نہیں کھاؤں گا

**حضرتِ** سیِّدُنا مالِک بن ضَیْغَم علیہ رَحْمَۃُ اللہِ الْاَکْرَم فرماتے ہیں، ایک بار میں بصرے کے بازار سے گزرا تو ایک تَرکاری پر نظر پڑی نفس نے مطالبہ کیا کہ آج رات یہ سبزی کھلادو۔ میں نے قسم کھائی کہ چالیس راتوں تک یہ **سبزی** نہیں کھاؤں گا۔" (ایضاً ص ۱۰۱) **اللہ** عَزَّوَجَلَّ **کی اُن پر رحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفرت ہو۔**

صَلُّوا عَلَى الْحَبِيب! صلَّی اللہُ تعالٰی علٰی محمَّد

دعوتِ اسلامی کے سنّتوں کی تربیّت کے مَدَنی قافلوں میں سفر اور روزانہ فکرِ مدینہ کے ذَرِیعے مَدَنی انعامات کا کارڈ پُر کر کے ہر مَدَنی ماہ کے دس دن کے اندر اندر اپنے یہاں کے ذمّہ دار کو جَمع کروانے کا معمول بنالیجئے۔ اِنْ شَاءَ اللہ عَزَّوَجَلَّ اِس کی بَرَکت سے پابندِ سنّت بننے، گناہوں سے نفرت کرنے اور ایمان کی حفاظت کیلئے کُڑھنے کا ذِہن بنے گا۔

# فیضانِ رمضان





ورق الٹئے۔۔۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

# مرحبا صد مرحبا پھر آمدِ رمضان ہے

مرحبا صَد مرحبا پھر آمدِ رَمضان ہے
کھل اُٹھے مُرجھائے دل تازہ ہوا ایمان ہے

ہم گنہگاروں پہ یہ کتنا بڑا اِحْسان ہے
یا خدا عزوجل تُو نے عطا پھر کردیا رَمضان ہے

تُجھ پہ صدقے جاؤں رَمضاں! تو عظیمُ الشّان ہے
کہ خدا عزوجل نے تجھ میں ہی نازِل کیا قراٰن ہے

اَبرِ رَحمت چھا گیا ہے اور سَماں ہے نُور نُور
فضلِ رَبّ عزوجل سے مغفِرت کا ہوگیا سامان ہے

ہرگھڑی رَحمت بھری ہے ہر طرف ہیں بَرَکتیں
ماہِ رَمضاں رَحمتوں اور برکتوں کی کان ہے

آ گیا رَمضاں عبادت پر کمر اب باندھ لو
فیض لے لو جلد کہ دِن تیس کا مہمان ہے

عاصیوں کی مَغفِرت کا لے کر آیا ہے پَیام
جُھوم جاؤ مُجرِمو! رَمضاں مہِ غُفران ہے

بھائیو! کرلو گناہوں سے سبھی توبہ کہ اب
بڑ گئے دوزخ پہ تالے قید میں شیطان ہے

خوش دلی سے سُنّتیں اپنائے جاؤ بھائیو!
خُلد کے دَر کُھل گئے ہیں داخِلہ آسان ہے

مسجدیں آباد ہیں زورِ گنہ کم ہوگیا
ماہِ رَمَضانُ المُبارَک کا یہ سب فیضان ہے

روزہ دارو! جُھوم جاؤ کیونکہ دیدارِ خُدا عزوجل
خُلد میں ہوگا تمہیں یہ وعدۂ رحمٰن عزوجل ہے

دو جہاں کی نعمتیں ملتی ہیں روزہ دار کو
جو نہیں رکھتا ہے روزہ وُہ بڑا نادان ہے

یاالٰہی عزوجل! تُو مدینے میں کبھی رَمضاں دِکھا
مُدّتوں سے دِل میں یہ عطّار کے اَرمان ہے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

# صدائے مدینہ برائے سحری

(رمضانُ المبارک میں صبحِ صادق سے تقریباً ایک گھنٹہ قبل مساجد میں مائک پر مل کر اس "صدائے مدینہ" کی دھوم مچائیے۔)

وقتِ سحری کا ہوگیا جاگو — نور ہر سَمت چھا گیا جاگو

اُٹھو سحری کی کرلو تیاری — روزہ رکھنا ہے آج کا جاگو

ماہِ رمضاں کے فرض ہیں روزے — ایک بھی تم نہ چھوڑنا جاگو

اُٹھو اُٹھو وضو بھی کرلو اور — تم تہجد کرو ادا جاگو

چسکیاں گرم چائے کی لو اور — کھالو ہلکی سی کچھ غذا جاگو

ہوگی مقبول فضلِ مولیٰ عزوجل سے — کھاکے سحری کرو دعاء جاگو

ماہِ رمضاں کی برکتیں لوٹو — لوٹ لو رحمتِ خدا عزوجل جاگو

سحری کھاکر کے تم ادا کرلو — سنّتِ شاہِ انبیاء صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم جاگو

تم کو مولیٰ عزوجل مدینہ دِکھلائے — اور حج بھی کرو ادا جاگو

تم کو ماہِ صیام کے صدقے — دے خدا عزوجل عشقِ مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم جاگو

تم کو اِفطار کا مدینے میں — دے شرف ربِّ مصطفےٰ عزوجل و صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم جاگو

کیسی پیاری فضا ہے رمضاں کی — دیکھ لو کرکے آنکھ وا جاگو

رحمتوں کی جھڑی برستی ہے — جلد اُٹھ کر کے لو نہا جاگو

تم کو دیدارِ مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم ہوجائے

ہے یہ عطار کی دعاء جاگو

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ
اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ؕ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ

# فضائلِ رَمَضان شریف

شیطان لاکھ سستی دلائے مگر آپ ہمّت کر کے یہ باب (ہر سال) مکمل پڑھ لیجئے اِن شاءَ اللہ عزوجل اس کی برکتیں خود ہی دیکھ لیں گے۔

## دُرُود شریف کی فضیلت

**اللہ** کے محبوب، دانائے غُیُوب، مُنَزَّہٌ عَنِ الْعُیُوب عزّوجلّ و صلّی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلّم کا فرمانِ تقرُّب نشان ہے، ''بے شک بروزِ قیامت لوگوں میں سے میرے قریب تر وہ ہوگا جو مجھ پر سب سے زیادہ دُرُود بھیجے۔''

(ترمذی ج۲ ص۲۷ حدیث ٤٨٤)

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیْب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو! خُدائے رحمٰن عزّوجلّ کا کروڑہا کروڑ احسان کہ اُس نے ہمیں **ماہِ رَمَضان** جیسی عظیمُ الشّان نعمت سے سرفراز فرمایا۔ ماہِ رَمَضان کے فیضان کے کیا کہنے! اِس کی تو ہر گھڑی رحمت بھری ہے۔ اس مہینے

میں اَجر وثواب بہت ہی بڑھ جاتا ہے۔ نَفل کا ثواب فَرض کے برابر اور فَرض کا ثواب ستّر گنا کر دیا جاتا ہے۔ بلکہ اِس مہینے میں تو روزہ دار کا سونا بھی عبادت میں شُمار کیا جاتا ہے۔ عَرش اُٹھانے والے فِرِشتے روزہ داروں کی دُعاء پر آمین کہتے ہیں اور ایک حدیثِ پاک کے مُطابق **''رَمَضان کے روزہ دار کیلئے دریا کی مچھلیاں اِفطار تک دُعائے مَغفِرت کرتی رہتی ہیں۔''**

(اَلتَّرغیب والتَّرہیب ج۲ ص۵۵ حدیث۶)

## عبادت کا دروازہ

**روزہ** باطِنی عِبادت ہے، کیوں کہ ہمارے بتائے بغیر کِسی کو یہ عِلم نہیں ہوسکتا کہ ہمارا روزہ ہے اور **اللہ** عَزَّوَجَلَّ باطِنی عِبادت کو زِیادہ پسند فرماتا ہے۔ ایک حدیثِ پاک کے مطابق، **''روزہ عِبادت کا دروازہ ہے۔''**

(اَلجامع الصّغیر ص۱۴۶ حدیث۲۴۱۵)

## نُزُولِ قراٰن

**اِس** ماہِ مُبارَک کی ایک خُصُوصِیَّت یہ بھی ہے کہ **اللہ** عَزَّوَجَلَّ نے اِس میں قُرانِ پاک نازِل فرمایا ہے۔ چُنانچِہ مُقدّس قُران میں خُدائے رَحمٰن عَزَّوَجَلَّ کا نُزُولِ قُران اور ماہِ رَمَضان کے بارے میں فرمانِ عالیشان ہے:

شَهْرُ رَمَضَانَ الَّذِيْٓ اُنْزِلَ فِيْهِ الْقُرْاٰنُ هُدًى لِّلنَّاسِ وَبَيِّنٰتٍ مِّنَ الْهُدٰى وَالْفُرْقَانِ ۚ فَمَنْ شَهِدَ مِنْكُمُ الشَّهْرَ فَلْيَصُمْهُ ۗ وَمَنْ كَانَ مَرِيْضًا اَوْ عَلٰى سَفَرٍ فَعِدَّةٌ مِّنْ اَيَّامٍ اُخَرَ ۗ يُرِيْدُ اللّٰهُ بِكُمُ الْيُسْرَ وَلَا يُرِيْدُ بِكُمُ الْعُسْرَ ۡ وَلِتُكْمِلُوا الْعِدَّةَ وَلِتُكَبِّرُوا اللّٰهَ عَلٰى مَا هَدٰىكُمْ وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ۝ (پ ۲ البقرہ ۱۸۵)

**ترجمۂ کنزُ الایمان:** رَمَضان کا مہینہ، جس میں قُرآن اُترا، لوگوں کے لئے ہدایت اور رَہنمائی اور فیصلہ کی رُوشن باتیں، تو تم میں جو کوئی یہ مہینہ پائے ضرور اِس کے روزے رکھے اور جو بیمار یا سَفر میں ہو، تو اُتنے روزے اور دِنوں میں۔ اللہ (عَزَّوَجَلَّ) تم پر آسانی چاہتا ہے اور تم پر دُشواری نہیں چاہتا اور اس لئے کہ تم گنتی پوری کرو اور اللہ (عَزَّوَجَلَّ) کی بڑائی بولو اِس پر کہ اُس نے تمہیں ہدایت کی اور کہیں تم حق گزار ہو۔

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیْب! صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّد

## رَمَضان کی تعریف

**اِس** آیتِ مُقدَّسہ کے اِبتِدائی حِصّہ **شَھْرُ رَمَضَانَ الَّذِیْ** کے تَحت **مُفَسِّرِ** شہیر حکیمُ الْاُمَّت حضرتِ مفتی احمد یار خان علیہ رحمۃ الحنّان **تفسیرِ نعیمی** میں فرماتے ہیں: ''رَمَضان'' یا تو ''رَحمٰن عَزَّوَجَلَّ'' کی طرح **اللہ** عَزَّوَجَلَّ کا نام ہے، چُونکہ اِس مہینہ میں دِن رات **اللہ** عَزَّوَجَلَّ کی عِبادت ہوتی ہے۔ لہٰذا اِسے شَہرِ رَمَضان یعنی **اللہ** عَزَّوَجَلَّ کا مہینہ کہا جاتا ہے۔ جیسے مسجِد وکعبہ کو **اللہ** عَزَّوَجَلَّ کا

فرمانِ مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم: جس نے مجھ پر ایک مرتبہ درودِ پاک پڑھا اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں نازل فرماتا ہے۔

گھر کہتے ہیں کہ وہاں **اللہ** عَزَّوَجَلَّ کے ہی کام ہوتے ہیں۔ ایسے ہی رَمَضان **اللہ** عَزَّوَجَلَّ کا مہینہ ہے کہ اِس مہینے میں **اللہ** عَزَّوَجَلَّ کے ہی کام ہوتے ہیں۔ روزہ تَراویح وغیرہ تو ہیں ہی **اللہ** عَزَّوَجَلَّ کے۔ مگر بحالتِ روزہ جو جائز نوکری اور جائز تجارت وغیرہ کی جاتی ہے وہ بھی **اللہ** عَزَّوَجَلَّ کے کام قرار پاتے ہیں۔ اِس لئے اِس ماہ کا نام رَمَضان یعنی **اللہ** عَزَّوَجَلَّ کا مہینہ ہے۔ یا یہ ''رَمضاء'' سے مُشتَق ہے۔ رَمَضاء موسِمِ خَرِیف کی بارِش کو کہتے ہیں، جس سے زمین دُھل جاتی ہے اور ''رَبِیع'' کی فَصل خُوب ہوتی ہے۔ چُونکہ یہ مہینہ بھی دِل کے گرد وغُبار دھو دیتا ہے اور اس سے اَعمال کی کھیتی ہَری بھری رہتی ہے اس لئے اِسے **رَمَضان** کہتے ہیں۔ ''ساوَن'' میں روزانہ بارِشیں چاہئیں اور ''بھادوں'' میں چار۔ پھر ''اَساڑ'' میں ایک۔ اِس ایک سے کھیتیاں پَک جاتی ہیں۔ تو اِسی طرح گیارہ مہینے برابر نیکیاں کی جاتی رہیں۔ پھر **رَمَضان** کے روزوں نے اِن نیکیوں کی کھیتی کو پکا دیا۔ یا یہ ''رَمَض'' سے بنا جس کے معنٰی ہیں ''گرمی یا جلنا''۔ چُونکہ اس میں مُسلمان بُھوک پیاس کی تپِش برداشت کرتے ہیں یا یہ گناہوں کو جلا ڈالتا ہے، اِس لئے اِسے **رَمَضان** کہا جاتا ہے۔ (کنزُ العُمّال کی آٹھویں جلد کے صَفْحہ نمبر دو سو سترہ پر حضرت سیِّدُنا اَنس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت نَقل کی گئی ہے کہ نبیِّ کریم رءُ وفٌ رَّحیم صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلَّم نے ارشاد فرمایا: ''اس مہینے کا نام **رَمَضان** رکھا گیا ہے کیونکہ یہ گناہوں کو جلا دیتا ہے۔'')

## مہینوں کے نام کی وجہ

**حضرت** مفتی احمد یار خان علیہ رحمۃ الحنّان فرماتے ہیں: بعض مُفَسِّرِین رَحِمَھُمُ اللّٰہُ تعالٰی نے فرمایا کہ جب مہینوں کے نام رکھے گئے تو جس موسم میں جو مہینہ تھا اُسی سے اُس کا نام ہُوا۔ جو مہینہ گرمی میں تھا اُسے **رَمَضان** کہہ دیا گیا اور جو موسمِ بہار میں تھا اُسے **ربیعُ الْاَوَّل** اور جو سردی میں تھا جب پانی جَم رہا تھا اُسے **جُمادَی الْاُوْلٰی** کہا گیا۔ اِسلام میں ہر نام کی کوئی نہ کوئی وجہ ہوتی ہے اور نام کام کے مُطابِق رکھا جاتا ہے۔ دُوسری اِصطِلاحات میں یہ بات نہیں۔ ہمارے یہاں بڑے جاہل کا نام "محمد فاضل"، اور بُزدِل کا نام "شیر بہادُر"، ہوتا ہے اور بدصُورت کو "یُوسُف خان" کہتے ہیں! اِسلام میں یہ عیب نہیں۔ رَمَضان بَہُت خُوبیوں کا جامِع تھا اِسی لئے اس کا نام **رَمَضان** ہُوا۔ (تفسیرِ نعیمی ج ۲ ص ۲۰۵)

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب! صَلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## سونے کے دروازے والا محل

**سَیِّدُنا** ابوسعید خُدری رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت ہے، مکّی مَدَنی سلطان، رَحمتِ عالَمیان صلی اللہ تعالٰی علیہ والہٖ وسلّم کا فرمانِ رَحمت نشان ہے: "جب ماہِ رَمَضان کی پہلی رات آتی ہے تو آسمانوں اور جنّت کے دروازے کھول دیئے

جاتے ہیں اور آخِر رات تک بند نہیں ہوتے جو کوئی بندہ اس ماہِ مُبارَک کی کسی بھی رات میں نَماز پڑھتا ہے تو **اللہ** عَزَّوَجَلَّ اُس کے ہر سَجدہ کے عِوَض (یعنی بدلہ میں) اُس کے لئے پندرہ سو ۱۵۰۰ نیکیاں لکھتا ہے اور اُس کے لئے جنّت میں **سُرخ یاقوت کا گھر** بناتا ہے۔ جس میں ساٹھ ہزار ۶۰۰۰۰ دروازے ہوں گے۔ اور ہر دروازے کے پَٹ سونے کے بنے ہوں گے جن میں یاقوتِ سُرخ جَڑے ہوں گے۔ پس جو کوئی ماہِ رَمَضان کا **پہلا روزہ** رکھتا ہے تو **اللہ** عَزَّوَجَلَّ مہینے کے آخِر دِن تک اُس کے گُناہ مُعاف فرما دیتا ہے، اور اُس کیلئے صُبح سے شام تک **ستّر ہزار فِرِشتے** دُعائے مَغفِرت کرتے رہتے ہیں۔ رات اور دِن میں جب بھی وہ **سَجدہ** کرتا ہے اُس کے ہر سَجدہ کے عِوَض (یعنی بدلے) اُسے (جنّت میں) ایک ایک ایسا دَرَخت عطا کیا جاتا ہے کہ اُس کے سائے میں گھوڑے سُوار **پانچ سو برس** تک چلتا رہے۔"

(شُعَبُ الایمان ج ۳ ص ۳۱۴ حدیث ۳۶۳۵)

**سُبْحٰنَ اللہ** عَزَّوَجَلَّ **میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** خدائے حنّان و منّان عَزَّوَجَلَّ کا کس قدر عظیم اِحسان ہے کہ اُس نے ہمیں اپنے حبیبِ ذیشان، رَحمتِ عالَمیان صلی اللہ تعالٰی علیہ والہ وسلم کے طُفیل ایسا ماہِ رَمَضان عطا فرمایا کہ اِس ماہِ مُکَرَّم میں جنّت کے تمام دروازے کُھل جاتے ہیں۔ اور نیکیوں کا اَجر خوب بڑھ جاتا

ہے۔ بیان کردہ حدیث کے مُطابِق رَمَضانُ المبارَک کی راتوں میں نَماز ادا کرنے والے کو ہر ایک سَجدہ کے بدلے میں **پندرہ سو نیکیاں** عطا کی جاتی ہیں نیز جنّت کا **عظیم الشّان محل** مزید برآں۔ اِس حدیثِ مُبارَک میں روزہ داروں کے لئے یہ بِشارتِ عُظمٰی بھی موجود ہے کہ صُبح تا شام **ستّر ہزار فِرِشتے** اُن کے لئے دُعائے مَغفِرت کرتے رہتے ہیں۔

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صَلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ تبلیغِ قراٰن وسنّت کی عالمگیر غیر سیاسی تحریک، **دعوتِ اسلامی** کے مَدَنی ماحول سے وابَستہ **عاشِقانِ رسول** کی صحبت حاصِل ہونے کی صورت میں ماہِ رَمَضانُ المُبارَک کی بَرَکتیں لوٹنے کا بَہُت ذِہن بنتا ہے ورنہ بُری صُحبتوں میں رہ کر اِس مبارَک مہینے میں بھی اکثر لوگ گناہوں میں پڑے رہتے ہیں۔ آیئے! گناہوں کے دلدل میں دھنسے ہوئے ایک **فنکار** کا واقِعہ پڑھئے جسے دعوتِ اسلامی کے **مَدَنی ماحول** نے مَدَنی رنگ چڑھا دیا۔ چُنانچِہ

## میں فنکار تھا

**اورنگی ٹاؤن** (بابُ المدینہ کراچی) کے ایک اسلامی بھائی کے بیان کا لُبِّ لُباب ہے: افسوس

صد کروڑ افسوس! میں ایک **فنکار** تھا، میوزیکل پروگرامز اور فنکشنز کرتے ہوئے زندگی کے انمول اوقات برباد ہوئے جارہے تھے، قلب و دماغ پر غفلت کے کچھ ایسے پردے پڑے ہوئے تھے کہ نہ نماز کی توفیق تھی نہ ہی گناہوں کا اِحساس۔ صحرائے مدینہ ٹول پلازہ سُپر ہائی وے بابُ المدینہ کراچی میں بابُ الاسلام سطح پر ہونے والے **تین روزہ سنّتوں بھرے اجتماع** (١٤٢٤ھ۔2003ء) میں حاضری کیلئے ایک ذِمّہ دار اسلامی بھائی نے **انفرادی کوشش** کر کے ترغیب دلائی۔ زہے نصیب! اُس میں شرکت کی سعادت مل گئی۔ تین روزہ اجتماع کے اختتام پر **رقّت انگیز دُعا** میں مجھے اپنے گناہوں پر بہُت زیادہ ندامت ہوئی، میں اپنے جذبات پر قابو نہ پاسکا، پھوٹ پھوٹ کر رو دیا، بس رونے نے کام دکھا دیا! اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ مجھے **دعوتِ اسلامی** کا مَدَنی ماحول مل گیا۔ اور میں نے رقص و سُرود (سُ۔رُو۔د) کی محفِلوں سے **توبہ** کر لی اور **مَدَنی قافلوں** میں سفر کو اپنا معمول بنا لیا۔ 25 دسمبر 2004 کو میں جب **مَدَنی قافلے** میں سفر پر روانہ ہو رہا تھا کہ چھوٹی ہمشیرہ کا فون آیا، بھرّائی ہوئی آواز میں انہوں نے اپنے یہاں ہونے والی **نابینا بچّی** کی وِلادت کی خبر سنائی اور ساتھ ہی کہا، ڈاکٹروں نے کہہ دیا ہے کہ اِس کی آنکھیں روشن نہیں ہوسکتیں۔ اتنا کہنے کے بعد بند ٹوٹا اور چھوٹی بہن صدمے

سے پلک پلک کر رونے لگی۔ میں نے یہ کہکر ڈھارس بندھائی کہ اِن شاءَ اللہ عَزَّوَجَلَّ **مَدَنی قافلے** میں دُعاء کروں گا۔ میں نے مَدَنی قافلے میں خود بھی بَہُت دعائیں کیں اور مَدَنی قافلہ والے **عاشقانِ رسول** سے بھی دُعائیں کروائیں۔ جب مَدَنی قافلے سے پلٹا تو دوسرے ہی دن چھوٹی بہن کا مُسکراتا ہوا فون آیا اور اُنہوں نے خوشی خوشی یہ خبرِ فرحت اَثر سنائی کہ اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ **میری نابینا بیٹی مہک کی آنکھیں روشن ہو گئی ہیں اور ڈاکٹرز تعجب کر رہے ہیں کہ یہ کیسے ہو گیا! کیوں کہ ہماری ڈاکٹری میں اس کا کوئی علاج ہی نہیں تھا۔** یہ بیان دیتے وقت اَلْحَمْدُ لِلّٰہ مجھے بابُ المدینہ کراچی میں عَلاقائی مُشاوَرت کے ایک رُکن کی حیثیت سے دعوتِ اسلامی کے مَدَنی کاموں کے لئے کوشِشیں کرنے کی سعادتیں حاصِل ہیں۔

آفتوں سے نہ ڈرو، رکھو کرم پر نظر | روشن آنکھیں ملیں، قافلے میں چلو
آپ کو ڈاکٹر نے گو مایوس کر | بھی دیا مت ڈریں، قافلے میں چلو

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب! صَلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** دیکھا آپ نے! دعوتِ اسلامی کا مَدَنی ماحول کتنا پیارا پیارا ہے۔ اِس کے دامن میں آ کر مُعاشَرہ کے نہ جانے کتنے ہی

بگڑے ہوئے افراد باکردار بن کر سنّتوں بھری باعزّت زندگی گزارنے لگے نیز مَدَنی قافلوں کی بہاریں بھی آپ کے سامنے ہیں۔ جس طرح مَدَنی قافلوں میں سفر کی بَرَکت سے بعضوں کی دُنیوی مصیبت رُخصت ہوجاتی ہے۔ اِنْ شَاءَ اللّٰہ عَزَّوَجَلَّ اسی طرح تاجدارِ رسالت، شَہَنشاہِ نُبُوَّت، سراپا رَحْمت، شفیعِ اُمّت صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلّم کی شَفاعت سے آخِرت کی آفت بھی راحت میں ڈھل جائیگی۔

ٹوٹ جائیں گے گنہگاروں کے فوراً قید و بند
حشر کو کُھل جائے گی طاقت رسولُ اللہ کی

## پانچ خُصُوصی کرم

حضرتِ سیِّدُنا جابِر بن عبد اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رَحْمتِ عالَمیان، سلطانِ دو جہان، شَہَنشاہِ کون و مکان، حبیبِ رَحمٰن عَزَّوَجَلَّ وصلَّی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلّم کا فرمانِ ذی شان ہے: ”میری اُمّت کو ماہِ رَمَضان میں **پانچ چیزیں** ایسی عطا کی گئیں جو مجھ سے پہلے کسی نبی علیہ السلام کو نہ ملیں: ﴿۱﴾ جب رَمَضانُ المبارَک کی پہلی رات ہوتی ہے تو **اللّٰہ** عَزَّوَجَلَّ اُنکی طرف رَحْمت کی نَظَر فرماتا ہے اور جس کی طرف **اللّٰہ** عَزَّوَجَلَّ نَظَرِ رَحْمت فرمائے اُسے کبھی بھی عذاب نہ دے گا ﴿۲﴾ شام کے وَقت ان کے مُنہ کی بُو (جو بھوک کی وجہ سے ہوتی ہے) اللہ تعالیٰ کے نزدیک مُشک کی خوشبو سے

کے لئے تیار ہوگئے۔ اُن کا کہنا ہے کہ میں عرصۂ دراز سے رِیڑھ کی ہڈّی کے شدید درد میں مُبتلا تھا، کئی ڈاکٹروں کو دِکھایا اور ان کی تجویز کردہ اَدوِیات بھی اِستِعمال کیں مگر خاطر خواہ فائدہ نہ ہوا۔ میں تشویش میں تھا کہ دس دن اِعتِکاف میں کیسے رہوں گا! خیر میں دَورانِ اِعتِکاف کوشش کرتا کہ دیوار سے ٹیک لگا کر بیٹھوں، فوم کے گدّے پر سونے کی عادت تھی یہاں چٹائی یا دری بچھا کر زمین پر سنّت کے مطابق سونے کی ترغیب دلائی جاتی تھی یہ میرے لئے اِنتہائی دشوار تھا مگر اس کے سوا کوئی چارہ نہ تھا اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ چند ہی دن سنّت کے مطابق سونے کی بَرَکت سے مجھے محسوس ہوا کہ میری کمر کے دَرد میں کافی کمی ہے۔ وہ درد میری جان چھوڑ گیا۔ میری ریڑھ کی ہڈّی کا وہ دَرد جو بڑے بڑے ڈاکٹروں کے علاج کے باوُجود دُور نہ ہو سکا تھا اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ دعوتِ اسلامی کے تحت ہونے والے سنّتوں بھرے **اِجتماعی اِعتِکاف** میں آخر تک بیٹھنے کی بَرَکت سے میری جان چھوٹ گئی۔

تم کو تڑپا کے رکھ دے گو درد کمر، مدنی ماحول میں کر لو تم اعتکاف
پاؤ گے تم سکوں ہوگا ٹھنڈا جگر، مدنی ماحول میں کر لو تم اعتکاف

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

فرمانِ مصطفٰی (صلی اللہ تعالٰی علیہ والہ وسلم) [illegible]

# (۳۸) ہیپی نیو ایئر کا چسکا

دعوتِ اسلامی کے ایک مُبلِّغ کا کچھ اس طرح بیان ہے کہ جودھپور راجستھان، الھند کے ایک فوٹو گرافر (عمر تقریباً 28 سال) جن کو 31 دسمبر کو "ہیپی نیو ایئر" (HAPPY NEW YEAR) کی بے حیائی سے بھرپور پارٹیوں میں شرکت کا جنون کی حد تک چسکا تھا اور وہ اس کے لئے بمبئی پہنچ جاتے تھے۔ اللہ عَزَّوَجَلَّ کا کرم ہوگیا کہ تبلیغِ قراٰن وسنّت کی عالمگیر غیر سیاسی تحریک، دعوتِ اسلامی کی جانب سے بیج والی مسجد (اُودے پور، راجستھان الھند) کے اندر آخری عشرۂ ماہِ رَمَضانُ الْمُبارَک (۱۴۲۶ ھ۔2005ء) میں ہونے والے اجتماعی اعتکاف میں عاشقانِ رسول کے ساتھ مُعتَکِف ہونے کی انہیں سعادت مل گئی۔ وہاں لگنے والے سنّتوں بھرے حلقوں، پُرسوز بیانوں اور رِقّت انگیز دُعاؤں نے ان کو جھنجھوڑ کر رکھ دیا۔ اپنے سابقہ گناہوں سے توبہ کی، فوٹو گرافی کا کام تَرک کردیا اور پابندی سے صدائے مدینہ لگانے لگے یعنی مسلمانوں کو نمازِ فجر کے لئے جگانے لگے۔

رنگ رلیاں منانے کا چسکا مٹے مدنی ماحول میں کرلو تم اعتکاف

رقص کی محفلوں کی نحوست چھٹے، مدنی ماحول میں کرلو تم اعتکاف

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## مسلمانوں کا نیا سال، مدنی سال

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** اے کاش! انگریزوں کے نئے سال کے اِستِقبال کے بجائے مسلمانوں کو مَدَنی نئے سال یعنی ہجری سِن کے نئے سال کے اِستِقبال کا جذبہ نصیب ہو جائے۔ **اَلْحَمْدُ لِلّٰہ** عَزَّوَجَلَّ مسلمانوں کا نیا سال یکُم مُحَرَّمُ الْحَرام سے شُروع ہوتا ہے۔ ہو سکے تو ہر سال یکُم مُحَرَّمُ الْحَرام کو آپس میں نئے مَدَنی سال کی مُبارَکباد دینے کا رَواج ڈالنا چاہئے۔

## (۳۹) عاشقانِ رسول کی صُحبت کی بَرَکت

**تحصیل بھلوال** ضِلع گلزارِ طیبہ (سرگودھا پنجاب پاکستان) کے اسلامی بھائی کے بیان کا خُلاصہ ہے کہ میں ''کلین شیو'' تھا، سنّتوں بھری زندگی سے دُور غفلتوں کی وادِیوں میں بھٹک رہا تھا۔ رَمَضانُ الْمُبارَک کا بابَرَکت مہینہ تھا، میں ایک دن اپنے کمرے میں بیٹھا تھا کہ والِد صاحب میرے چھوٹے بھائی سے فرمانے لگے، ''جامع مسجد خواجگان'' میں تبلیغِ قراٰن وسنّت کی عالمگیر غیر سیاسی تحریک **دعوتِ اسلامی** کے تحت رَمَضانُ الْمبارَک کے آخِری عشرے کا اِجتماعی اِعتِکاف ہو رہا ہے، لہٰذا جلدی چلو ورنہ پہلی صَف میں جگہ نہیں ملے گی۔ میں چونکا اور دل میں شوق پیدا ہوا کہ میں بھی ان **عاشِقانِ رسول** کی زیارت کو جاؤں، اُس دن نمازِ عشاء مع

تراویح اُسی مسجد میں ادا کی۔ بعدِ تراویح کیسیٹ کے ذَرِیعے حاجی مشتاق رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کی آواز میں یہ نعت شریف چلائی گئی۔

**"ثانی نہ کوئی میرے سوہنے نبی (صلی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلم) لجپال دا"**

مجھے اِنتہائی سُرور حاصل ہوا۔ میں دوسرے دن پھر جا پہنچا تو چُونکہ جُمعرات تھی لہٰذا وہاں ہفتہ وار سنّتوں بھرا اجتماع شُروع ہوگیا۔ میں پہلی بار شرکت کررہا تھا، دل کو عجیب سکون وراحت مُیَسّر ہوئی۔ دوسرے دن جب میں دوبارہ پہنچا تو کیسیٹ اجتماع میں مکتبۃُ المدینہ سے جاری کردہ سُنّتوں بھرا بیان **گانے باجے کی ہولناکیاں** سنایا گیا، بیان سُن کر میں کانپ اُٹھا کیوں کہ اِس میں عام بولے جانے والے گانوں کے کُفریہ اَشعار کی نِشاندہی کی گئی تھی۔ میں بھی کُفریہ اَشعار بولنے کی آفت میں گرفتار تھا لہٰذا میں نے توبہ کی اور تجدیدِ ایمان بھی کیا، چُونکہ دل ایک دم چوٹ کھا چکا تھا لہٰذا بقیہ دِنوں کیلئے مُعتکف ہوگیا۔ **فیضانِ سنّت** میں زُلفیں (گیسو) رکھنے کی سنّتیں اور آداب پڑھے تو زُلفیں رکھنے کی نیّت کرلی اور ۲۶ رَمَضانُ المبارَک کو ہونے والے اِجتماعِ ذِکر ونعت میں داڑھی رکھنے کی بھی نیّت کرلی اور سلسلۂ عالیہ قادِریہ رضویہ میں داخِل ہوکر سرکارِ غوثِ اعظم علیہ رحمۃ اللہ الاکرم کا مُرید بن گیا۔ صلوٰۃ وسلام کے صیغے بھی میں نے وہیں یاد کئے اور اعتِکاف سے

واپسی پر گانوں کی 100 سے زائد کیسیٹوں اور .T.V کو گھر سے نکال باہر کیا۔ یہ بیان دیتے وقت الحمد للہ عزوجل میں دعوتِ اسلامی کے مَدَنی کاموں کے لحاظ سے تنظیمی طور پر ڈویژنل قافِلہ ذمّہ دار ہوں۔

گانے باجوں کو چُھٹنے سے توبہ کرو، مدنی ماحول میں کرلو تم اعتکاف
اور گیت تم کبھی بھی نہ گایا کرو، مدنی ماحول میں کرلو تم اعتکاف

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (۴۰) مِلاوٹ والے مَصالَحے کا کاروبار بند کردیا

رَنچھوڑ لائن رنچھوڑ پُوری روڈ بھیم پورہ (مَدَنی پورہ) بابُ الْمدینہ کراچی کے ایک اسلامی بھائی کے بیان کالُبِّ لُباب ہے کہ میں ایسا بے نَمازی تھا کہ جُمُعہ کی نَماز بھی نہیں پڑھتا تھا، خوش قسمتی سے میں نے تبلیغِ قرآن وسنّت کی غیر سیاسی تحریک دعوتِ اسلامی کے تَحت گلزارِ مدینہ مسجد آگرہ تاج میں عاشقانِ رسول کے ہمراہ آخری عَشَرۂ رَمَضانُ الْمُبارَک (۱۴۲۵ھ۔2004ء) کے اجتماعی اِعتکاف میں بیٹھنے کی سعادت حاصل کی۔ دس۱۰ دن میں عاشقانِ رسول کی صُحبت نے میری قلبی کیفیت کو بدل کر رکھ دیا۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ میں نے کچھ نہ کچھ نَماز سیکھ لی اور پانچوں۵ وقت کی نَماز باجماعت کا پابند بن گیا۔ سلسلۂ عالیہ قادریہ رضویہ میں داخل ہو کر حُضور غوثِ اعظم علیہ رحمۃ الاکرم کا مُرید بھی بن گیا۔ ربِّ لَمْ یَزَلْ وَلَا یَزَال عزوجل کے

فضل و کرم سے نیک اعمال کا ایسا ذِہن ملا کہ کم وبیش 63 سے زائد مَدَنی اِنْعامات پر عمل کی کوشش جاری ہے۔ مکتبۃُ المدینہ کے مطبوعہ رسائل کثرت سے پڑھنے کی عادت بن گئی اور اعتِکاف کا ایک بڑا اِنْعام یہ بھی مِلا کہ میں جو مِلاوٹ والے مِرچ مَصالحہ کی سپلائی کا سندھ بھر میں گناہوں بھرا کام کرتا تھا وہ ترک کردیا۔ میرے مَصالحے کے کارخانے میں تقریباً 44 ملازِم کام کرتے تھے میں نے وہ کارخانہ ہی خَتْم کردیا۔ کیوں کہ دور بڑا نازک ہے، بڑے پیمانے پر خالص مَصالحہ کے کاروبار میں بازار میں کھڑا ہونا نہایت ہی دُشوار ہے۔ آج کل مسلمانوں کی صحت کی کِس کو پڑی ہے۔ بس یار لوگوں کو دولت چاہئے خواہ وہ حلال ہو یا مَعاذَ اللہ عزوجل حرام۔ بہر حال عاشقانِ رسول کی صحبت کی بَرَکت سے میں رِزْقِ حلال کے حُصُول میں مشغول ہوگیا۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ دعوتِ اسلامی کے مَدَنی ماحول کی بَرَکت سے اِشراق وچاشت، اوراَوّابین، تہجد کے نوافِل کے ساتھ پہلی صَف میں نَماز کی بھی عادت بن گئی۔

چھوڑ دو چھوڑ دو بھائی رِزقِ حرام مَدَنی ماحول میں کرلو تم اعتکاف

آؤ کرنے لگو گے بہت نیک کام، مَدَنی ماحول میں کرلو تم اعتکاف

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (۴۱) جِبریل علیہ السلام کی زِیارَت

دعوتِ اسلامی کی تنظیمی تحصیل جنّتُ البقیع (بابُ المدینہ نیو کراچی) کے ایک اسلامی بھائی کے بیان کا خُلاصہ ہے کہ عام نوجوانوں کی طرح میں بھی فیشن کی اَندھیری وادِیوں میں بھٹک رہا تھا، زندگی کے شب و روز گناہوں میں بسر ہو رہے تھے، اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ میری تقدیر کا ستارہ چمکا اور میں نے ماہِ رَمَضانُ الْمُبارَک (۱۴۲۶ھ، 2005ء) میں تبلیغِ قرآن وسنّت کی عالمگیر غیر سیاسی تحریک دعوتِ اسلامی کے مَدَنی ماحول میں عاشقانِ رسول کے ساتھ اِجتماعی اِعتِکاف میں بیٹھنے کی سعادت حاصل کی۔ عاشقانِ رسول کی صُحبت میں دس دن میں جو کچھ سیکھا اُس کو لفظوں میں بیان کرنا مشکل ہے۔ آئندہ ہمیشہ کے لئے گناہوں سے بچنے کا عزمِ مُصَمَّم کیا، عمامہ شریف کا تاج سر پر سجایا اور داڑھی مبارک کے ذَرِیعے اپنے چہرے کو مَدَنی رنگ چڑھایا۔ ۲۹ رَمَضانُ الْمبارَک کی شب مُعْتَکِفِین نے مِل کر مسجد کی صفائی وغیرہ کی ترکیب بنائی پھر عبادت میں مشغول ہوا، اِس دَوران میں نے دیکھا کہ ایک بُزُرگ ہستی جن کا چِہرہ روشن تھا وہ قریب آئے اور اُنہوں نے بڑھ کر مجھ گنہگار سے مُصافَحہ فرمایا جس کی ٹھنڈک میں نے دل میں محسوس کی، میرے دل میں خیال آیا کہ یہ حضرتِ سیِّدُنا جبریلِ امین علیہ الصلوٰۃ والسلام ہیں اور ہوسکتا ہے کہ آج شبِ قدر ہو کیونکہ حدیثِ پاک میں ہے کہ شبِ قدر میں جبریل عَلَیْہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلام زمین پر تشریف لاتے اور عبادت گزاروں سے مُصافَحہ فرماتے ہیں۔

فضلِ ربّ عزوجل سے ہو دیدارِ روحُ الْاَمیں، مَدَنی ماحول میں کرلو تم اعتکاف

راحت و چین پائے گا قلبِ حزیں، مَدَنی ماحول میں کرلو تم اعتکاف

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

**یاربِّ مصطفٰے** عزّوجلّ وصلّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلّم! ہر مسلمان کے اعتِکاف کو قبول فرما۔ **یا اللہ!** عزّوجلّ **مُعتَکِفِینِ مُخلِصِین** کے طُفیل ہماری بے حساب مغفِرت کر۔ **یا اللہ!** عزّوجلّ ہمیں دعوتِ اسلامی کے مَدَنی ماحول میں اِستِقامت عطا فرما۔ **یا اللہ** عزّوجلّ ہمیں سچا عاشقِ رسول بنا۔ **یا اللہ!** عزّوجلّ اُمّتِ محبوب (صلی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلّم) کی بخشش فرما۔ اٰمین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمین صلی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلّم

٧٨٦
ایک چُپ ۱۰۰ سُو سُکھ

طالبِ غمِ مدینہ
و بقیع و مغفرت و
بے حساب
جنّت الفردوس
میں آقا کا پڑوس



## لوگوں سے سُوال نہ کرنے کی فضیلت

**حضرت** سیِّدُنا ثَوبان رضی اللہ تعالٰی عنہ سے مَروی ہے، کہ حُضُورِ اکرم، نُورِ مُجَسَّم، شاہِ بنی آدم، رسولِ مُحتَشَم، شافِعِ اُمَم صلی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلّم نے فرمایا: ”جو شخص مجھے اِس بات کی ضَمانت دے کہ **لوگوں سے کوئی چیز نہ مانگے**، تو میں اسے **جنّت کی ضَمانت دیتا ہوں۔**“ حضرتِ سیِّدُنا ثَوبان رضی اللہ تعالٰی عنہ عَرض گزار ہوئے کہ میں اس بات کی ضَمانت دیتا ہوں۔ چُنانچِہ وہ کسی سے کچھ نہیں مانگا کرتے تھے۔ (سُنَنِ ابی داوٗد، ج۲، ص ۱۷۰ حدیث ۱۶۴۳)

## رَحمت کا ایک سبب

حضرتِ سیّدُنا جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، نبیِ کریم، رء ُوفٌ رَّحیم، محبوبِ ربِّ عظیم عزَّوجلَّ وصلَّی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلَّم کا فرمانِ رَحمت نشان ہے، اَسبابِ رَحمت میں سے ایک سبب نادار مسلمان کو **کھانا کِھلانا** ہے۔

(الترغیب والترھیب ج ۲ ص ۳۵)

# مآخذ و مراجع

## فیضانِ بسم اللہ / پیٹ کا قفلِ مدینہ

| نمبر شمار | کتاب | مصنف / مؤلف | مطبوعہ |
|---|---|---|---|
| 1 | قرآن مجید | کلام باری تعالیٰ | ضیاء القرآن پبلیکیشنز لاہور |
| 2 | کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن | اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان علیہ رحمۃ الرحمٰن | ضیاء القرآن پبلیکیشنز لاہور |
| 3 | الدر المنثور | امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الفکر بیروت |
| 4 | تفسیر صاوی | علامہ احمد بن محمد صاوی مالکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الفکر بیروت |
| 5 | خزائن العرفان | علامہ سید نعیم الدین مراد آبادی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | ضیاء القرآن پبلیکیشنز لاہور |
| 6 | تفسیر نعیمی | مفتی احمد یار خان نعیمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | ضیاء القرآن پبلیکیشنز لاہور |
| 7 | تفسیر کبیر | امام فخر الدین رازی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار احیاء التراث العربی بیروت |
| 8 | تفسیر یوسف | امام محمد بن محمد غزالی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | نوری بک ڈپو لاہور |
| 9 | صحیح البخاری | امام محمد بن اسمٰعیل بخاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الفکر بیروت |
| 10 | صحیح مسلم | امام مسلم بن حجاج نیشاپوری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار ابن حزم بیروت |
| 11 | جامع الترمذی | امام محمد بن عیسیٰ ترمذی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الفکر بیروت |
| 12 | سنن ابی داؤد | امام ابو داؤد سلیمان بن اشعث رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الفکر بیروت |
| 13 | سنن ابن ماجہ | امام محمد بن یزید ابن ماجہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار المعرفہ بیروت |
| 14 | فردوس الاخبار | علامہ شیرویہ بن شہردار دیلمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العربی بیروت |
| 15 | شرح السنۃ | علامہ ابو محمد حسین بن مسعود بغوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیۃ بیروت |
| 16 | الترغیب والترہیب | امام زکی الدین عبد العظیم منذری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار ابن کثیر بیروت |
| 17 | کنز العمال | علامہ علی متقی ہندی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیۃ بیروت |
| 18 | شعب الایمان | امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیۃ بیروت |
| 19 | مشکاۃ المصابیح | امام محمد بن عبد اللہ خطیب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | باب المدینہ کراچی |
| 20 | المسند | امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الفکر بیروت |
| 21 | مجمع الزوائد | امام نور الدین ہیثمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الفکر بیروت |
| 22 | المعجم الکبیر | امام سلیمان بن احمد طبرانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیۃ بیروت |
| 23 | المعجم الصغیر | امام سلیمان بن احمد طبرانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیۃ بیروت |
| 24 | کشف الخفاء ومزیل الالباس | امام اسمٰعیل بن محمد عجلونی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مؤسسۃ الرسالۃ بیروت |
| 25 | المستدرک | امام محمد بن عبد اللہ حاکم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیۃ بیروت |
| 26 | ریاض الصالحین | علامہ یحییٰ بن شرف نووی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | شبیر برادرز مرکز الاولیاء لاہور |
| 27 | مرآۃ المناجیح | مفتی احمد یار خان نعیمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | ضیاء القرآن پبلیکیشنز لاہور |
| 28 | تفہیم البخاری | علامہ غلام رسول رضوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | تفہیم البخاری پبلیکیشنز فیصل آباد |
| 29 | الاصابۃ فی تمییز الصحابۃ | علامہ احمد بن علی محمد بن عسقلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب بیروت |
| 30 | نزہۃ النظر | علامہ احمد بن علی محمد بن عسقلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مکتبۃ الاولیاء ملتان |
| 31 | البدور السافرۃ | امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیۃ بیروت |
| 32 | المواہب اللدنیۃ | علامہ شہاب الدین احمد بن محمد قسطلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیۃ بیروت |
| 33 | شمائل ترمذی | امام محمد بن عیسیٰ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیۃ بیروت |
| 34 | شمائل رسول | علامہ یوسف بن اسماعیل نبہانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | نوری کتب خانہ لاہور |

| 35 | وفاء الوفاء | علامہ عبدالرحمن ابن جوزی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار احیاء التراث العربی بیروت |
|---|---|---|---|
| 36 | حجۃ اللہ علی العالمین | علامہ یوسف بن اسماعیل نبہانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مرکز اہل سنت برکات رضا ہند |
| 37 | لقط المرجان فی احکام الجان | امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مکتبۃ الایمان مصر |
| 38 | بحر الدموع | علامہ عبدالرحمن ابن جوزی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الفجر للتراث القاہرہ |
| 39 | اسرار الفاتحہ | علامہ حسین مروی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | نولکشور لکھنؤ ہند |
| 40 | غنیۃ المتملی | علامہ محمد ابراہیم بن حلبی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | سہیل اکیڈمی لاہور |
| 41 | الدر المختار | علامہ علاء الدین حصکفی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیۃ بیروت |
| 42 | رد المحتار | علامہ محمد امین ابن عابدین شامی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیۃ بیروت |
| 43 | بہار شریعت | مفتی محمد امجد علی اعظمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مکتبہ اسلامیہ لاہور |
| 44 | فتاوی عالمگیری | نظام و علمائے ہند رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم | کوئٹہ |
| 45 | البحر الرائق | علامہ زین الدین ابن نُجیم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | کوئٹہ |
| 46 | حیاۃ الحیوان الکبری | علامہ کمال الدین محمد بن موسیٰ دمیری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیۃ بیروت |
| 47 | تنبیہ المغترین | علامہ عبد الوہاب بن احمد شعرانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | المطبعۃ المیمنیۃ مصر |
| 48 | نزہۃ المجالس | علامہ عبد الرحمن صفوری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | کوئٹہ |
| 49 | المجالس السنیہ | شیخ احمد بن حجازی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مکتبہ تجاریہ مصر |
| 50 | شرح الصدور | امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیۃ بیروت |
| 51 | قوت القلوب | امام ابو طالب محمد بن علی مکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مرکز اہل سنت برکات رضا ہند |
| 52 | الرسالۃ القشیریۃ | امام ابو القاسم عبد الکریم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الخیر بیروت |
| 53 | احیاء علوم الدین | امام محمد بن محمد غزالی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار صادر بیروت |
| 54 | منہاج العابدین | امام محمد بن محمد غزالی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیۃ بیروت |
| 55 | کیمیائے سعادت | امام محمد بن محمد غزالی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | انتشارات گنجینہ تہران |
| 56 | اتحاف السادۃ المتقین | علامہ محمد مرتضیٰ حسینی زبیدی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیۃ بیروت |
| 57 | روض الریاحین | علامہ عبد اللہ بن اسعد یافعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | المطبعۃ المیمنیۃ مصر |
| 58 | الخیرات الحسان | علامہ شہاب الدین احمد بن حجر مکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | باب المدینہ کراچی |
| 59 | قلیوبی | علامہ احمد شہاب الدین قلیوبی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | باب المدینہ کراچی |
| 60 | مکاشفۃ القلوب | امام محمد بن محمد غزالی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیۃ بیروت |
| 61 | اخبار الاخیار | شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر |
| 62 | تذکرۃ الواعظین | علامہ محمد بن جعفر قریشی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | کوئٹہ |
| 63 | کشف المحجوب | داتا گنج بخش علی ہجویری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | فرید بک اسٹال لاہور |
| 64 | تذکرۃ الاولیاء | شیخ فرید الدین عطار رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | شبیر برادرز مرکز الاولیاء لاہور |
| 65 | احسن الوعاء | علامہ نقی علی خان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مکتبۃ المدینہ باب المدینہ کراچی |
| 66 | البرہان | مفتی محمد امین مدظلہ العالی | مکتبہ سلطانیہ سردار آباد (فیصل آباد) |
| 67 | حیاتِ اعلیٰ حضرت | علامہ ظفر الدین محدث بہاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مکتبہ رضویہ کراچی |
| 68 | حدائقِ بخشش | اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان علیہ رحمۃ الرحمن | مکتبۃ المدینہ باب المدینہ کراچی |
| 69 | ذوقِ نعت | علامہ حسن رضا خان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | شبیر برادرز مرکز الاولیاء لاہور |
| 70 | مغیلانِ مدینہ | علامہ محمد الیاس عطار قادری دامت برکاتہم العالیہ | مکتبۃ المدینہ باب المدینہ کراچی |
| 71 | سامانِ بخشش | علامہ مصطفیٰ رضا خان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | شبیر برادرز مرکز الاولیاء لاہور |

# مآخذ و مراجع

## آداب طعام / فیضان رمضان

| نمبر شمار | کتاب | مصنف/مؤلف | مطبوعہ |
|---|---|---|---|
| 1 | قرآن مجید | کلام باری تعالیٰ | ضیاء القرآن پبلیکیشنز لاہور |
| 2 | کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن | اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان علیہ رحمۃ الرحمٰن | ضیاء القرآن پبلیکیشنز لاہور |
| 3 | جامع البیان | امام ابو جعفر محمد بن جریر طبری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیۃ بیروت |
| 4 | الدر المنثور | امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الفکر بیروت |
| 5 | روح المعانی | علامہ ابو الفضل سید محمود آلوسی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار احیاء التراث العربی بیروت |
| 6 | روح البیان | علامہ اسمٰعیل حقی بروسوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار احیاء التراث العربی بیروت |
| 7 | تفسیر کبیر | امام فخر الدین رازی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار احیاء التراث العربی بیروت |
| 8 | تفسیر قرطبی | علامہ عبد اللہ محمد بن احمد قرطبی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الفکر بیروت |
| 9 | تفسیر خازن | علامہ علاؤ الدین علی بن محمد بن ابراہیم بغدادی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | سرحد |
| 10 | تفسیر عزیزی | علامہ عبد العزیز محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | باب المدینہ کراچی |
| 11 | تفسیر صاوی | علامہ احمد بن محمد صاوی مالکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الفکر بیروت |
| 12 | تفسیر جمل | علامہ سلیمان جمل رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | باب المدینہ کراچی |
| 13 | خزائن العرفان | علامہ سید نعیم الدین مراد آبادی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | ضیاء القرآن پبلیکیشنز لاہور |
| 14 | تفسیر نعیمی | مفتی احمد یار خان نعیمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | ضیاء القرآن پبلیکیشنز لاہور |
| 15 | غرائب القرآن | علامہ عبد المصطفیٰ اعظمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | شبیر برادرز مرکز الاولیاء لاہور |
| 16 | صحیح البخاری | امام محمد بن اسمٰعیل بخاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیۃ بیروت |
| 17 | صحیح مسلم | امام مسلم بن حجاج نیشاپوری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار ابن حزم بیروت |
| 18 | جامع الترمذی | امام محمد بن عیسیٰ ترمذی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الفکر بیروت |
| 19 | سنن ابی داؤد | امام ابو داؤد سلیمان بن اشعث رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار احیاء التراث العربی بیروت |
| 20 | سنن النسائی | امام احمد بن شعیب نسائی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الجیل بیروت |
| 21 | سنن ابن ماجہ | امام محمد بن یزید ابن ماجہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار المعرفۃ بیروت |
| 22 | الموطا | امام مالک بن انس رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار المعرفۃ بیروت |
| 23 | سُنن الدارمی | امام عبد اللہ بن عبد الرحمٰن دارمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | باب المدینۃ کراچی |
| 24 | المصنف | امام ابو بکر عبد اللہ بن ابی شیبہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الفکر بیروت |
| 25 | نوادر الاصول | امام ابو عبد اللہ محمد بن علی حکیم ترمذی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دمشق |
| 26 | الترغیب والترھیب | امام زکیُّ الدین عبد العظیم منذری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیۃ بیروت |
| 27 | کنز العمّال | علامہ علی متقی ہندی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیۃ بیروت |
| 28 | شُعب الایمان | امام ابو بکر احمد بن حسین بیہقی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیۃ بیروت |
| 29 | صحیح ابن خُزَیمہ | امام محمد بن اسحٰق بن خُزَیمہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | المکتب الاسلامی بیروت |
| 30 | مشکاۃ المصابیح | امام محمد بن عبد اللہ خطیب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیۃ بیروت |

| 31 | المسند | امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الفکر بیروت |
|---|---|---|---|
| 32 | تاریخ بغداد | امام ابو بکر احمد بن علی خطیب بغدادی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیہ بیروت |
| 33 | حِلْیَۃُ الاولیاء | امام ابو نُعَیم احمد اصفہانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیہ بیروت |
| 34 | مجمع الزوائد | امام نور الدین ہیثمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الفکر بیروت |
| 35 | المعجم الکبیر | امام سلیمان بن احمد طبرانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار احیاء التراث العربی بیروت |
| 36 | المعجم الصغیر | امام سلیمان بن احمد طبرانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیہ بیروت |
| 37 | کشف الخفاء ومُزِیل الالباس | امام اسمٰعیل بن محمد عجلونی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیہ بیروت |
| 38 | جامع الاصول | امام مبارَک بن محمد ابن جزری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیہ بیروت |
| 39 | المستدرک | امام محمد بن عبد اللہ حاکم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار المعرفۃ بیروت |
| 40 | الجامع الصغیر | امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیہ بیروت |
| 41 | مکارم الأخلاق | امام سلیمان بن احمد طبرانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیہ بیروت |
| 42 | مسند امام اعظم علیہ الرحمۃ | امام اعظم ابو حنیفہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | باب المدینہ کراچی |
| 43 | الإحسان بترتیب صحیح ابن حِبّان | علامہ امیر علاء الدین علی بن بلبان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیہ بیروت |
| 44 | مسند ابی یعلیٰ | امام ابو یعلیٰ احمد موصلی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیہ بیروت |
| 45 | السنن الکبریٰ | امام احمد بن شعیب نسائی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیہ بیروت |
| 46 | تنزیہ الشریعۃ | علامہ علی بن محمد کنانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مکتبۃ القاہرہ مصر |
| 47 | المتجر الرابح | امام ابو محمد شرف الدین دمیاطی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار خضر بیروت |
| 48 | الکامل فی ضعفاء الرجال | امام ابو احمد عبد اللّٰہ بن عدی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیہ بیروت |
| 49 | السنن الکبری | امام ابو بکر احمد بن حسین بیہقی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیہ بیروت |
| 50 | شرح الزرقانی علی المؤطا | علامہ محمد بن عبد الباقی زرقانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار احیاء التراث العربی بیروت |
| 51 | عمدۃ القاری | علامہ محمود بن احمد عینی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الفکر بیروت |
| 52 | شرح صحیح مسلم | علامہ شرف الدین نَوَوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | باب المدینہ کراچی |
| 53 | مرقاۃ المفاتیح | ملا علی قاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | کوئٹہ |
| 54 | مرآۃ المناجیح | مفتی احمد یار خان نعیمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مکتبہ اسلامیہ لاہور |
| 55 | اشعۃ اللمعات | شیخ عبد الحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | کوئٹہ |
| 56 | الشفاء | علامہ عیاض بن موسیٰ قلنسی مالکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | عبد التواب اکیڈمی ملتان |
| 57 | القول البدیع | امام محمد بن عبد الرحمن سخاوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | موسسۃ الریان بیروت |
| 58 | تاریخ الخلفاء | امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | باب المدینہ کراچی |
| 59 | الخصائص الکبری | امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مرکز اہل سنت برکات رضا ہند |
| 60 | لقط المرجان فی احکام الجان | امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیہ بیروت |
| 61 | حجۃ اللّٰہ علی العٰلمین | علامہ یوسف بن اسماعیل نبہانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مرکز اہل سنت برکات رضا ہند |
| 62 | جامع کرامات الاولیاء | علامہ یوسف بن اسماعیل نبہانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مرکز اہل سنت برکات رضا ہند |
| 63 | المواہب اللدنیۃ | علامہ ابراھیم باجوری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مدینۃ الاولیاء ملتان |
| 64 | شواہد النبوۃ | علامہ عبد الرحمٰن جامی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مکتبۃ الحقیقہ ترکی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 65 | مدارج النبوۃ | شیخ عبد الحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر |
| 66 | اخبار الاخیار | شیخ عبد الحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | فاروق اکیڈمی ضلع خیرپور |
| 67 | مکتوبات | امام ربانی مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | کوئٹہ |
| 68 | طبقات الکبری | علامہ عبدالوہاب شعرانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیہ بیروت |
| 69 | تعلیم المتعلم | امام برہان الاسلام زرنوجی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | باب المدینہ کراچی |
| 70 | تذکرۃ الحفاظ | امام شمس الدین محمد بن احمد ذہبی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیہ بیروت |
| 71 | احسن الوعاء | علامہ نقی علی خان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مکتبۃ المدینہ باب المدینہ کراچی |
| 72 | میزان الشریعۃ الکبری | علامہ عبد الوہاب شعرانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مصر |
| 73 | الکامل فی التاریخ | امام ابو الحسن علی بن ابی الکرم شیبانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیہ بیروت |
| 74 | حیاۃ الحیوان الکبری | علامہ کمال الدین محمد بن موسیٰ دمیری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیہ بیروت |
| 75 | شرح العقائد النسفیہ | علامہ مسعود بن عمر تفتازانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | باب المدینہ کراچی |
| 76 | الہدایۃ | امام ابو الحسن علی بن ابی بکر مرغینانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار احیاء التراث العربی بیروت |
| 77 | القدوری | علامہ احمد بن محمد بن احمد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مکتبہ ضیائیہ راولپنڈی |
| 78 | الجوہرۃ النیرۃ | علامہ ابو بکر بن علی حداد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مدینۃ الاولیاء ملتان |
| 79 | الدر المختار | علامہ علاء الدین حصکفی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیہ بیروت |
| 80 | رد المحتار | علامہ ابن عابدین محمد امین شامی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیہ بیروت |
| 81 | جد الممتار علی رد المحتار | اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان علیہ رحمۃ الرحمن | رضا اکیڈمی ممبئی ہند |
| 82 | بدائع الصنائع | امام علاء الدین ابی بکر بن مسعود رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار احیاء التراث العربی بیروت |
| 83 | الاشباہ والنظائر | علامہ زین الدین بن ابراہیم مصری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | باب المدینہ کراچی |
| 84 | فتاوی عالمگیری | نظام و علمائے ہند رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم | کوئٹہ |
| 85 | فتح القدیر | علامہ کمال الدین ابن ہمام محمد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | کوئٹہ |
| 86 | البحر الرائق | علامہ زین الدین ابن نُجَیم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | کوئٹہ |
| 87 | تبیین الحقائق | علامہ عثمان بن علی زیلعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | کوئٹہ |
| 88 | النہر الفائق | علامہ عمر بن ابراہیم بن نُجَیم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | باب المدینہ کراچی |
| 89 | مراقی الفلاح | علامہ حسن بن عمار شرنبلالی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | کوئٹہ |
| 90 | حاشیۃ الطحطاوی علی المراقی | علامہ سید احمد طحطاوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | کوئٹہ |
| 91 | فتاوی رضویہ | اعلیٰ حضرت احمد رضا خان علیہ رحمۃ الرحمن | رضا فاؤنڈیشن لاہور |
| 92 | فتاوی افریقہ | اعلیٰ حضرت احمد رضا خان علیہ رحمۃ الرحمن | نفیس سنز پبلشرز لاہور |
| 93 | بہار شریعت | مفتی محمد امجد علی اعظمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مدینۃ المرشد بریلی شریف |
| 94 | فتاوی امجدیہ | مفتی محمد امجد علی اعظمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مکتبہ رضویہ کراچی |
| 95 | قوت القلوب | امام ابو طالب محمد بن علی مکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مرکز اہل سنت برکات رضا ہند |
| 96 | تنبیہ الغافلین | علامہ ابو اللیث نصر سمرقندی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار ابن کثیر بیروت |
| 97 | تنبیہ المغترین | علامہ عبد الوہاب بن احمد شعرانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | المطبعۃ المیمنیہ مصر |
| 98 | درۃ الناصحین | علامہ عثمان بن حسن خوبوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الفکر بیروت |

| نمبر | کتاب | مصنف | مطبوعہ |
|---|---|---|---|
| 99 | نزھۃ المجالس | علامہ عبد الرحمٰن صفوری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیہ بیروت |
| 100 | اخلاق الصالحین | ابو یوسف محمد شریف محدث کوٹلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مکتبۃ المدینہ باب المدینہ کراچی |
| 101 | شرح الصدور | امام عبد الرحمن جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیہ بیروت |
| 102 | کیمیائے سعادت | امام محمد بن محمد غزالی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مدینہ پبلشنگ کمپنی کراچی |
| 103 | معدن اخلاق | علامہ محمد رمضان علی قادری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب حنفیہ کراچی |
| 104 | روض الریاحین | علامہ عبد اللہ بن اسعد یافعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | المطبعۃ المیمنیۃ مصر |
| 105 | الروض الفائق | علامہ شعیب بن سعد عبد کافی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیہ بیروت |
| 106 | ملفوظات اعلیٰ حضرت | مفتی محمد مصطفیٰ رضا خان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | حامد اینڈ کمپنی لاہور |
| 107 | اتحاف السادۃ المتقین | علامہ محمد مرتضیٰ حسینی زبیدی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیہ بیروت |
| 108 | قلیوبی | علامہ احمد شہاب الدین قلیوبی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | باب المدینہ کراچی |
| 109 | بہجۃ الاسرار | علامہ ابو الحسن شطنوفی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیہ بیروت |
| 110 | مکاشفۃ القلوب | امام محمد بن محمد غزالی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیہ بیروت |
| 111 | اخبار الاخیار | شیخ عبد الحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مکتبۃ نوریہ رضویہ سکھر |
| 112 | مواعظ نعیمیہ | مفتی احمد یار خان نعیمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | نعیمی کتب خانہ گجرات |
| 113 | احیاء علوم الدین | امام محمد بن محمد غزالی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | دار الکتب العلمیہ بیروت |
| 114 | کشف المحجوب | داتا گنج بخش علی ہجویری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | فرید بک اسٹال لاہور |
| 115 | اسلامی زندگی | مفتی احمد یار خان نعیمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مکتبہ اسلامیہ لاہور |
| 116 | مطالع المسرات | علامہ محمد بن علی مہدی فاسی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مکتبہ نوریہ رضویہ سردار آباد (فیصل آباد) |
| 117 | مدارج النبوۃ | شیخ عبد الحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | ضیاء القرآن پبلیکیشنز لاہور |
| 118 | جذب القلوب | شیخ عبد الحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | نوری بک ڈپو لاہور |
| 119 | حیاتِ اعلیٰ حضرت | علامہ ظفر الدین محدث بہاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مکتبۃ رضویہ کراچی |
| 120 | تذکرۃ الاولیاء | شیخ فرید الدین عطار رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | شبیر برادرز مرکز الاولیاء لاہور |
| 121 | روحانی حکایات | علامہ عبد المصطفیٰ اعظمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | مرکز الاولیاء لاہور |
| 122 | حدائقِ بخشش | اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان علیہ رحمۃ الرحمن | مکتبۃ المدینہ باب المدینہ کراچی |
| 123 | ذوقِ نعت | علامہ حسن رضا خان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | شبیر برادرز مرکز الاولیاء لاہور |
| 124 | سحابِ مدینہ | علامہ محمد الیاس عطار قادری دامت برکاتہم العالیہ | مکتبۃ المدینہ باب المدینہ کراچی |
| 125 | سامانِ بخشش | علامہ مصطفیٰ رضا خان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | شبیر برادرز مرکز الاولیاء لاہور |

اللہ عزوجل کے محبوب، دانائے غُیُوب، مُنَزَّہٌ عَنِ الْعُیُوب صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم نے گانے سے اور گانا سننے سے اور غیبت سے اور غیبت سننے سے اور چغلی کرنے اور چغلی سننے سے منع فرمایا۔ (تاریخ بغداد، رقم ۴۳۳۷ ج ۸ ص ۲۲۶)

# فرض علوم پر مشتمل امیرِ اہلسنّت دامت برکاتہم العالیہ کی اہم ترین تصانیف








اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰى سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ؕ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ؕ

## سنّت کی بہاریں

اَلْحَمْدُ لِلّٰه عَزَّوَجَلَّ تبلیغِ قرآن وسنّت کی عالمگیر غیر سیاسی تحریک دعوتِ اسلامی کے مہکے مہکے مَدَنی ماحول میں بکثرت سنّتیں سیکھی اور سکھائی جاتی ہیں، ہر جمعرات کو فیضانِ مدینہ محلّہ سوداگران پُرانی سبزی منڈی میں مغرب کی نماز کے بعد ہونے والے سنّتوں بھرے اجتماع میں ساری رات گزارنے کی مَدَنی التجا ہے، عاشقانِ رسول کے مَدَنی قافلوں میں سنّتوں کی تربیت کے لیے سفر اور روزانہ فکرِ مدینہ کے ذریعے مَدَنی انعامات کا رسالہ پُر کرکے اپنے یہاں کے ذمہ دار کو جمع کروانے کا معمول بنالیجئے، اِنْ شَآءَ اللّٰه عَزَّوَجَلَّ اس کی بَرَکت سے پابندِ سنّت بننے، گناہوں سے نفرت کرنے اور ایمان کی حفاظت کے لیے کُڑھنے کا ذہن بنے گا، ہر اسلامی بھائی اپنا یہ ذہن بنائے کہ "مجھے اپنی اور ساری دنیا کے لوگوں کی اصلاح کی کوشش کرنی ہے۔" اِنْ شَآءَ اللّٰه عَزَّوَجَلَّ

اپنی اصلاح کے لیے مَدَنی انعامات پر عمل اور ساری دنیا کے لوگوں کی اصلاح کی کوشش کے لیے مَدَنی قافلوں میں سفر کرنا ہے۔ اِنْ شَآءَ اللّٰه عَزَّوَجَلَّ

## مکتبۃ المدینہ کی شاخیں

- کراچی: شہید مسجد، کھارادر۔ فون: 021-32203311
- لاہور: داتا دربار مارکیٹ، گنج بخش روڈ۔ فون: 042-37311679
- سردارآباد (فیصل آباد): امین پور بازار۔ فون: 041-2632625
- کشمیر: چوک شہیداں، میرپور۔ فون: 058274-37212
- حیدرآباد: فیضانِ مدینہ، آفندی ٹاؤن۔ فون: 022-2620122
- ملتان: نزد پیپل والی مسجد، اندرون بوہڑ گیٹ۔ فون: 061-4511192
- اوکاڑہ: کالج روڈ بالمقابل غوثیہ مسجد، نزد تحصیل کونسل ہال۔ فون: 044-2550767
- راولپنڈی: فضل داد پلازہ، کمیٹی چوک، اقبال روڈ۔ فون: 051-5553765
- پشاور: فیضانِ مدینہ گلبرگ نمبر 1، النور سٹریٹ، صدر۔
- خان پور: دُرانی چوک، نہر کنارہ۔ فون: 068-5571686
- نواب شاہ: چکرا بازار، نزد MCB۔ فون: 244-4362145
- سکھر: فیضانِ مدینہ، بیراج روڈ۔ فون: 071-5619195
- گوجرانوالہ: فیضانِ مدینہ، شیخوپورہ موڑ، گوجرانوالہ۔ فون: 055-4225653


مکتبۃ المدینہ دعوتِ اسلامی

فیضانِ مدینہ محلّہ سوداگران پرانی سبزی منڈی باب المدینہ (کراچی)

فون: 4921389-93/4126999 فیکس: 4125858

Email:maktaba@dawateislami.net \ www.dawateislami.net